نام ........ یٰسٓ کے ذریعہ جسمانی اور روحانی مسائل خود حل کیجئے

مرتب ........ ڈاکٹر حشمت جاہ

پرنٹر ........

قیمت ........

**نوٹ**

ہماری قارئین سے درخواست ہے کہ ہماری تمام تر کوشش (اچھی پروف ریڈنگ معیاری پرنٹنگ) کے باوجود اس بات کا امکان ہے کہ کہیں کوئی لفظی غلطی یا کوئی اور خامی رہ گئی ہو تو ہمیں مطلع فرمائیں تا کہ آئندہ اشاعت میں اس غلطی یا خامی کو دور کیا جائے۔

شکریہ!
(ادارہ)



# فہرست

## اجازت اور تعویذ کی زکوٰۃ کس طرح ادا کی جائے؟

عمل کی اگر بار بار تکرار کی جائے تو دماغ حرکت پذیر ہو جاتا ہے۔ اس طرح ارادہ پر قابو پا لیا جاتا ہے۔ مشق کی مدد سے مہارت میں اضافہ ہوتا ہے۔ اس لئے قوت ارادی کی مدد سے کام میں آسانی پیدا ہو جاتی ہے بنیادی فطرت روحانی علوم کی طرف طبیعت کو مائل کرتی ہے۔ ابتدائی عمر سے ان چیزوں کو سمجھے بغیر بار بار استعمال کرنا پڑتا ہے ہر ایک کے اندر بنیادی فطرت موجود ہوتی ہے بلکہ محض تفریحاً روحانی قوت کا استعمال کرنے والے بھی کامیابی سے ہمکنار ہوتے ہیں۔ آہستہ آہستہ پراسرار رازوں کے انکشافات ہوتے رہتے ہیں۔ خیال اور ارادہ سے کام لے کر اس پر عمل کر کے بار بار تکرار کر کے حسب منشاء نتائج حاصل کئے جا سکتے ہیں۔ اگر آپ اس کتاب سے فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں اگر آپ اپنے کسی جسمانی' ذہنی یا روحانی مسئلے کے حل کے لیے تعویذ یا کسی عمل سے فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں تو اس کا طریقہ کار یہ ہے کہ ہر مسئلے کے ساتھ ایک روحانی نمبر یا عدد دیا گیا ہے۔ کام ہونے کی صورت میں اتنی تعداد کی کتابیں دوستوں یا عزیزوں میں تقسیم کر دیں۔ مثلاً کسی مسئلے کے ساتھ روحانی نمبر یا عدد ''۹'' دیا گیا ہے تو آپ کم از کم ۹ زیادہ سے زیادہ ۹۰ کتابیں تقسیم کر دیں۔ یہ مسئلے کی نوعیت کے مطابق ہوگا۔ کم از کم مدت ۹ دن زیادہ سے زیادہ ۹۰ دن ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ زیادہ سے زیادہ لوگ روحانی علوم کی مدد سے فائدہ اٹھا سکیں۔ کم تعداد ان حضرات کے لئے ہے جو صاحب حیثیت نہیں ہے۔ ہر مسئلے کے ساتھ روحانی نمبر الگ الگ ہوگا۔ اس لئے ہر نمبر کی کم از کم تعداد درج ہوں گی۔ صاحب حیثیت حضرات اس نمبر کی دس کتابیں تقسیم کر دیں کتاب وہی تقسیم کریں جس میں درج تعویذ یا عمل سے آپ نے فائدہ اٹھایا ہو کسی عمل یا تعویذ کے اثرات کی کم سے کم مدت ایک دن زیادہ سے زیادہ مدت ۹۰ دن ہوگی کام نہ ہونے کی صورت میں جوابی لفافہ بھیج کر رابطہ کریں۔

## درود شریف کون سا پڑھنا چاہیے؟

کتاب میں بار بار درود مدنی اور درود الصوفی کا تذکرہ کیا گیا ہے جو مجھے سینہ بہ سینہ عطا ہوا ہے۔ آج کل انٹرنیٹ کا دور ہے۔ چوبیس گھنٹے کے اندر آدمی پوری دنیا کی معلومات حاصل

کر لیتا ہے۔ مجھے ڈاک کے ذریعے لاتعداد خط روزانہ موصول ہوتے ہیں۔ میں حتی الامکان ان کے جوابات دینے کی کوشش کرتا ہوں ۹۹ فیصد اس قسم کے سوالات ہوتے ہیں کہ سائنس نے اتنی ترقی کر لی ہے' کیا عملیات میں ہم آج بھی سینکڑوں سال پیچھے ہیں۔ کسی عمل میں دی گئی دعا یا آیت کی تعداد اتنی زیادہ ہوتی ہے کہ اس کو پڑھنا تو درکنار صرف سوچنے کا تصور بھی نہیں کیا جاتا اگر تعویذ دیا جاتا ہے تو اس کی چال نہیں دی جاتی کہ اسے کس وقت لکھا جائے تا کہ اس کے فوائد حاصل کیے جا سکیں تو میرا جواب یہی ہوتا ہے کہ یہ صرف کتابیں بیچنے کے لئے لکھا جاتا ہے مقصد صرف دکانداری ہوتا ہے فائدہ پہنچانا نہیں اگر عمل کی صحیح تعداد اور تعویذ لکھنے کا وقت اور لوازمات کتاب میں درج کر دی جائے گی تو ان کی دکانداری کیسے چلے گی بات بہت لمبی ہوگئی ہے ہماری اس کتاب میں آپ کو لفاظی کم اور تحقیقی مواد زیادہ ملے گا اب میں درود مدنی اور درود الصوفی یہاں درج کر رہا ہوں۔

"درود مدنی"

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ بَارِکْ وَسَلِّمْ

"درود الصوفی"

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلَّمْ

## آڈیو کیسٹ کے ذریعے علاج

آج کل میڈیا کا دور چل رہا ہے جس بات کو معلوم کرنے کے لیے سالوں لگ جاتے تھے اس بات کا سیکنڈوں میں پتہ چل جاتا ہے۔ اس لئے ہم نے جدید ٹیکنالوجی سے فائدہ اٹھانے کا سوچا ہے۔ اس کتاب میں کسی عمل کے پڑھنے اور پانی پر دم کرنے کے ساتھ ساتھ ان دعاؤں اور آیات کو آڈیو کیسٹ پر مطلوبہ تعداد کے مطابق ریکارڈ کر کے مریضوں کو سنائے تو سونے پر سہاگہ والی بات ہو جائے گی۔ امید ہے کہ آپ اس سے ضرور مستفید ہوں گے۔



## ہماری دعا کیوں قبول نہیں ہوتی؟

آج کل عام طور سے اکثر لوگوں کو شکایت ہے کہ جب ہم کوئی دعا' وظیفہ یا تعویذ کرتے ہیں تو اس کی قبولیت کے آثار ہمیں نہیں معلوم ہوتے اور جس چیز کی طلب کرتے ہیں وہ نہیں ملتی حالانکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

"مجھے پکارو اور مجھ سے دعا مانگو۔ میں تمہاری دعا قبول کروں گا"

(سورۃ المومن آیت ٦٠)

یہ اس شبہ کا خلاصہ ہے جو آج کل اکثر لوگوں کو پیش آیا کرتا ہے کہ مصائب اور زندگی میں آنے والی مشکلوں کا سامنا کرتے ہی شکوے شکایتوں کے انبار لگا دیتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی ربوبیت پر الزامات کی بوچھاڑ کرتے ہیں۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ اپنے بندے کو مشکلات کا شکار نہیں کرتا بلکہ بندہ خود ہی اپنی پیدا کردہ مشکلات کا شکار ہو جاتا ہے۔ وہ مشکلات مشرکانہ عقائد و اعمال پر مشتمل ہوتی ہیں۔ نماز انسان کو تمام برائیوں سے روک کر آدمیت کی حد میں رکھتی ہے۔ حدیث شریف ہے۔

**الصلوۃ معراج المومنین۔**

"نماز مومن کی معراج ہے"

ہر چیز علامت رکھتی ہے۔ صلوٰۃ (نماز) ایمان کی خاص علامت ہے۔ جو لوگ نماز کی پابندی نہیں کرتے ان کی کوئی دعا' وظیفہ یا تعویذ انہیں فائدہ نہیں دیتے۔ ان کو چاہئے کہ وہ باقاعدہ نماز کی پابندی کریں۔

اگر اعمال کے اثرات ظاہر نہ ہوں تو کسی صورت عمل کو ادھورا نہ چھوڑیں بلکہ مسلسل ٩٠ دن پڑھتے رہیں۔ یہ خیال دل میں قطعی نہ آنے دیں کہ اتنے دن تک اسے پڑھتے رہے لیکن کچھ حاصل نہیں ہوا اب اسے ختم کر دیں اکثر اوقات ایسا ہوتا ہے کہ بے احتیاطی یا غلطی کی وجہ سے عمل میں نقص رہ جاتا ہے جب تک شرطوں پر پورا نہ اترا جائے اس وقت تک اثر ظاہر نہیں ہوتا۔ اگر تین ماہ یعنی ٩٠ دن میں کام نہ ہو تو جوابی لفافہ کے ساتھ جواب طلب کریں۔

# تعارف سورۃ یٰس

**وجہ تسمیہ:**

اس سورۃ کے شروع ہی کے دو حرفوں کو اس کا نام دیا گیا ہے۔

**مضامین سورۃ:**

اس سورۃ میں اثبات رسالت، تسلیہ رسول اور اثبات توحید ہے۔

**مقام نزول:**

مکہ: شمار سورۃ ۳۶۔ نزول سورۃ ۴۱۔ شمار پارہ ۲۲۔ ۲۳۔ تعداد حروف ۳۰۰۰۔ اس سورۃ کے اعداد ۲۲۱۴۱۰ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۳۵۴ | ۵۵۳۵۹ | ۵۵۳۴۸ | ۵۵۳۴۹ |
| ۵۵۳۵۲ | ۵۵۳۴۵ | ۵۵۳۵۸ | ۵۵۳۵۵ |
| ۵۵۳۵۷ | ۵۵۳۵۶ | ۵۵۳۵۱ | ۵۵۳۴۶ |
| ۵۵۳۴۷ | ۵۵۳۵۰ | ۵۵۳۵۳ | ۵۵۳۶۰ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |



# سورۃ یٰسٓ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ O

يٰسٓ O وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ O اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ O عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ O تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ O لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ O لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓى اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ O اِنَّا جَعَلْنَا فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ O وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ O وَسَوَآءٌ عَلَيْهِمْ ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ O اِنَّمَا تُنْذِرُ مَنِ اتَّبَعَ الذِّكْرَ وَخَشِيَ الرَّحْمٰنَ بِالْغَيْبِ فَبَشِّرْهُ بِمَغْفِرَةٍ وَّاَجْرٍ كَرِيْمٍ O اِنَّا نَحْنُ نُحْيِ الْمَوْتٰى وَنَكْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ وَكُلَّ شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ فِيْٓ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ O وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلًا اَصْحٰبَ الْقَرْيَةِ اِذْ جَآءَهَا الْمُرْسَلُوْنَ O اِذْ اَرْسَلْنَآ اِلَيْهِمُ اثْنَيْنِ فَكَذَّبُوْهُمَا فَعَزَّزْنَا بِثَالِثٍ فَقَالُوْٓا اِنَّآ اِلَيْكُمْ مُّرْسَلُوْنَ O قَالُوْا مَآ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا وَمَآ اَنْزَلَ الرَّحْمٰنُ مِنْ شَيْءٍ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا تَكْذِبُوْنَ O قَالُوْا رَبُّنَا يَعْلَمُ اِنَّآ اِلَيْكُمْ لَمُرْسَلُوْنَ O وَمَا عَلَيْنَآ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ O قَالُوْٓا اِنَّا تَطَيَّرْنَا بِكُمْ لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهُوْا لَنَرْجُمَنَّكُمْ وَلَيَمَسَّنَّكُمْ مِّنَّا عَذَابٌ اَلِيْمٌ O قَالُوْا طَآئِرُكُمْ مَّعَكُمْ اَئِنْ ذُكِّرْتُمْ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ O وَجَآءَ مِنْ اَقْصَا الْمَدِيْنَةِ رَجُلٌ يَّسْعٰى قَالَ يٰقَوْمِ اتَّبِعُوا الْمُرْسَلِيْنَ O اتَّبِعُوْا مَنْ

لَا يَسْـَٔلُكُمْ اَجْرًا وَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ O
وَمَالِىَ لَآ اَعْبُدُالَّذِىْ فَطَرَنِىْ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ O ءَ اَتَّخِذُ مِنْ دُوْنِهٖۤ
اٰلِهَةً اِنْ يُّرِدْنِ الرَّحْمٰنُ بِضُرٍّ لَّا تُغْنِ عَنِّىْ شَفَاعَتُهُمْ شَيْـًٔا وَّلَا
يُنْقِذُوْنِ O اِنِّىْۤ اِذًا لَّفِىْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ O اِنِّىْۤ اٰمَنْتُ بِرَبِّكُمْ
فَاسْمَعُوْنِ O قِيْلَ ادْخُلِ الْجَنَّةَ قَالَ يٰلَيْتَ قَوْمِىْ يَعْلَمُوْنَ O بِمَا
غَفَرَلِىْ رَبِّىْ وَجَعَلَنِىْ مِنَ الْمُكْرَمِيْنَ O وَمَآ اَنْزَلْنَا عَلٰى قَوْمِهٖ مِنْ
بَعْدِهٖ مِنْ جُنْدٍ مِّنَ السَّمَآءِ وَمَا كُنَّا مُنْزِلِيْنَ O اِنْ كَانَتْ اِلَّا
صَيْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَاهُمْ خٰمِدُوْنَ O يٰحَسْرَةً عَلَى الْعِبَادِمَا يَاْتِيْهِمْ
مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ O اَلَمْ يَرَوْا كَمْ اَهْلَكْنَا
قَبْلَهُمْ مِّنَ الْقُرُوْنِ اَنَّهُمْ اِلَيْهِمْ لَايَرْجِعُوْنَ O وَاِنْ كُلٌّ لَّمَّا جَمِيْعٌ
لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ O وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الْاَرْضُ الْمَيْتَةُ اَحْيَيْنٰهَا وَاَخْرَجْنَا
مِنْهَا حَبًّا فَمِنْهُ يَاْكُلُوْنَ O وَجَعَلْنَا فِيْهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّاَعْنَابٍ
وَّفَجَّرْنَا فِيْهَا مِنَ الْعُيُوْنِ O لِيَاْكُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖ وَمَا عَمِلَتْهُ اَيْدِيْهِمْ
اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ O سُبْحٰنَ الَّذِىْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْبِتُ
الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَايَعْلَمُوْنَ O وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الَّيْلُ نَسْلَخُ
مِنْهُ النَّهَارَ فَاِذَاهُمْ مُّظْلِمُوْنَ O وَالشَّمْسُ تَجْرِىْ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا
ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ O وَالْقَمَرَ قَدَّرْنٰهُ مَنَازِلَ حَتّٰى عَادَ
كَالْعُرْجُوْنِ الْقَدِيْمِ O لَاالشَّمْسُ يَنْۢبَغِىْ لَهَآ اَنْ تُدْرِكَ الْقَمَرَ
وَلَا الَّيْلُ سَابِقُ النَّهَارِ وَكُلٌّ فِىْ فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ O وَاٰيَةٌ لَّهُمْ اَنَّا
حَمَلْنَا ذُرِّيَّتَهُمْ فِى الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ O وَخَلَقْنَا لَهُمْ مِّنْ مِّثْلِهٖ



مَايَرْكَبُوْنَ O وَاِنْ نَّشَاْ نُغْرِقْهُمْ فَلَا صَرِيْخَ لَهُمْ وَلَا هُمْ يُنْقَذُوْنَ
O اِلَّا رَحْمَةً مِّنَّا وَمَتَاعًا اِلٰى حِيْنٍ O وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّقُوْا مَابَيْنَ
اَيْدِيْكُمْ وَمَا خَلْفَكُمْ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ O وَمَا تَاْتِيْهِمْ مِّنْ اٰيَةٍ مِّنْ
اٰيٰتِ رَبِّهِمْ اِلَّا كَانُوْا عَنْهَا مُعْرِضِيْنَ O وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ اَنْفِقُوْا مِمَّا
رَزَقَكُمُ اللّٰهُ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنُطْعِمُ مَنْ لَّوْ يَشَآءُ
اللّٰهُ اَطْعَمَهٗۤ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا فِىْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ O وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا
الْوَعْدُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ O مَايَنْظُرُوْنَ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً
تَاْخُذُهُمْ وَهُمْ يَخِصِّمُوْنَ O فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ تَوْصِيَةً وَّلَآ اِلٰٓى
اَهْلِهِمْ يَرْجِعُوْنَ O وَنُفِخَ فِى الصُّوْرِ فَاِذَا هُمْ مِّنَ الْاَجْدَاثِ اِلٰى
رَبِّهِمْ يَنْسِلُوْنَ O قَالُوْا يٰوَيْلَنَا مَنْۢ بَعَثَنَا مِنْ مَّرْقَدِنَا هٰذَا مَاوَعَدَ
الرَّحْمٰنُ وَصَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ O اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً
فَاِذَاهُمْ جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ O فَالْيَوْمَ لَاتُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْـًٔا وَّلَا
تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ O اِنَّ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ الْيَوْمَ فِىْ
شُغُلٍ فٰكِهُوْنَ O هُمْ وَاَزْوَاجُهُمْ فِىْ ظِلٰلٍ عَلَى الْاَرَآئِكِ
مُتَّكِـُٔوْنَ O لَهُمْ فِيْهَا فَاكِهَةٌ وَّلَهُمْ مَّا يَدَّعُوْنَ O سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ
رَّبٍّ رَّحِيْمٍ O وَامْتَازُو الْيَوْمَ اَيُّهَا الْمُجْرِمُوْنَ O اَلَمْ اَعْهَدْ اِلَيْكُمْ
يٰبَنِىْۤ اٰدَمَ اَنْ لَّا تَعْبُدُوا الشَّيْطٰنَ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ O وَّاَنِ
اعْبُدُوْنِىْ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ O وَلَقَدْ اَضَلَّ مِنْكُمْ جِبِلًّا كَثِيْرًا
اَفَلَمْ تَكُوْنُوْا تَعْقِلُوْنَ O هٰذِهٖ جَهَنَّمُ الَّتِىْ كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ O
اِصْلَوْهَا الْيَوْمَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ O اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓى اَفْوَاهِهِمْ

وَتُكَلِّمُنَآ اَيْدِيْهِمْ وَتَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ O وَلَوْ
نَشَآءُ لَطَمَسْنَا عَلٰٓى اَعْيُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَاَنّٰى يُبْصِرُوْنَ O
وَلَوْ نَشَآءُ لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِيًّا وَّلَا
يَرْجِعُوْنَ O وَمَنْ نُّعَمِّرْهُ نُنَكِّسْهُ فِى الْخَلْقِ اَفَلَا يَعْقِلُوْنَ O وَمَا
عَلَّمْنٰهُ الشِّعْرَ وَمَا يَنْۢبَغِىْ لَهٗ اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ وَّقُرْاٰنٌ مُّبِيْنٌ O
لِّيُنْذِرَ مَنْ كَانَ حَيًّا وَّيَحِقَّ الْقَوْلُ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ O اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا
خَلَقْنَا لَهُمْ مِّمَّا عَمِلَتْ اَيْدِيْنَآ اَنْعَامًا فَهُمْ لَهَا مٰلِكُوْنَ O وَذَلَّلْنٰهَا
لَهُمْ فَمِنْهَا رَكُوْبُهُمْ وَمِنْهَا يَاْكُلُوْنَ O وَلَهُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ وَمَشَارِبُ
اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ O وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اٰلِهَةً لَّعَلَّهُمْ يُنْصَرُوْنَ O
لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ نَصْرَهُمْ وَهُمْ لَهُمْ جُنْدٌ مُّحْضَرُوْنَ O فَلَا
يَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ اِنَّا نَعْلَمُ مَا يُسِرُّوْنَ وَمَا يُعْلِنُوْنَ O اَوَلَمْ
يَرَ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ O وَضَرَبَ
لَنَا مَثَلًا وَّنَسِىَ خَلْقَهٗ قَالَ مَنْ يُّحْىِ الْعِظَامَ وَهِىَ رَمِيْمٌ O قُلْ
يُحْيِيْهَا الَّذِىْٓ اَنْشَاَهَآ اَوَّلَ مَرَّةٍ وَهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيْمُ O نِ الَّذِىْ
جَعَلَ لَكُمْ مِّنَ الشَّجَرِ الْاَخْضَرِ نَارًا فَاِذَآ اَنْتُمْ مِّنْهُ تُوْقِدُوْنَ O
اَوَلَيْسَ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِقٰدِرٍ عَلٰٓى اَنْ يَّخْلُقَ
مِثْلَهُمْ بَلٰى وَهُوَ الْخَلّٰقُ الْعَلِيْمُ O اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَيْـًٔا اَنْ
يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ O فَسُبْحٰنَ الَّذِىْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَىْءٍ
وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ O



# فضائل سورہ یٰسٓ

اللہ تعالیٰ کی نازل کردہ کتاب مبین والقرآن مجید، رشد و ہدایت اور شفا کا انمول چشمہ اور خزانہ ہے اور قرآن پاک کی تلاوت سراسر ہدایت، شفاء اور مشکلات کے حل میں مضمر ہے۔ قرآن مجید میں موجود مختلف سورہ مبارکہ کی حیثیت و فضیلت کا اندازہ آنحضور ﷺ کے ارشادات سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے۔

بروایت حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اکرم ﷺ کا ارشاد پاک ہے۔

''ہر شے کا ایک دل ہوتا ہے اور قرآن پاک کا دل سورہ یٰسٓ ہے اور جس نے سورہ یاسین کو پڑھا اللہ تعالیٰ اس کو اس کے بدلہ میں دس قرآن پاک کے پڑھنے کا ثواب بخشیں گے۔''

اسی طرح ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ '' قرآن پاک میں ایک ایسی سورہ موجود ہے جو اللہ کے نزدیک بہت بڑی عظمت والی ہے جو اسے پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو شریف کے لقب سے نوازے گا اور ربیعہ اور مضر (قبائل عرب) کی تعداد سے بھی زیادہ افراد کے لئے اس سورہ کے پڑھنے والے کی شفاعت قبول کی جائے گی اور اس عظمت والی سورہ کا نام سورہ یٰسٓ ہے۔

چونکہ یہ سورہ قرآن پاک کا دل کہلاتی ہے اس لئے اس سورہ کو قلب قرآن کے نام سے بھی پکارا گیا ہے۔

اس سورہ مبارکہ کا نام معمہ، مدافعہ و قاضیہ بھی ہے۔

سعید بن منصور اور بیہقی نے حسان بن نصیر سے روایت کیا ہے کہ توریت میں سورہ یٰسٓ کا نام معمہ ہے۔ کیونکہ یہ اپنے پڑھنے والے کو دنیا اور آخرت کی ہر بھلائی سے نوازتی ہے۔ ہر طرح کی بلائیں اور مصیبتیں دفع کرتی ہے اور دنیا و آخرت کے ہول سے نجات دلاتی ہے۔ اس سورہ کا نام مدافعہ اور قاضیہ اس لئے ہے کہ یہ ہر برائی کو انسان سے دفع کرتی ہے اور ہر حاجت کو پورا کرتی ہے۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جو شخص سورہ یٰسٓ پڑھے تو اسے دس قرآن پاک کا ثواب ملے گا۔ بعض صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہ اجمعین نے تیس قرآن پاک، بعض نے گیارہ قرآن پاک اور بعض نے بارہ قرآن پاک کے ثواب کا ذکر فرمایا ہے۔

دس قرآن پاک کی حدیث مرفوع ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ معقل بن یسار رضی اللہ تعالیٰ عنہ، عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی مروی ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جس نے رات کو سورہ یٰسٓ پڑھی وہ اس حالت میں صبح کو اٹھے گا کہ وہ بخشا ہوا ہوگا۔

اس طرح جندب بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جس شخص نے سورہ کو اللہ کے لئے پڑھا اس کو بخش دیا جائے گا۔

بزاز نے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میری یہ تمنا ہے کہ سورہ یٰسٓ ہر آدمی کے دل میں ہو۔

عطا بن رباح تابعین سے مروی ہے کہ مجھے یہ حدیث پہنچی ہے کہ جو آدمی دن کے آغاز میں سورہ یٰسٓ پڑھے گا اس کی تمام ضروریات اللہ تعالیٰ پوری کر دیں گے۔

متعدد احادیث مبارکہ کے مطابق ارشاد رسول اللہ ﷺ ہے کہ جس کسی نے سورہ یٰسٓ پڑھی اس کے اگلے اور پچھلے تمام گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں اور جس مقصد یا کام کے لئے اسے خلوص دل سے پڑھا جائے اس مقصد کے لئے یہ سورہ کافی وشافی ہے اور یہ بھی فرمایا کہ سورہ یاسین میں بے انتہاء اسرار الٰہی موجود ہیں جو اہل دل کے سمجھنے کے لئے کافی ہیں۔

حضرت معقل بن یسار رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ اس سورہ کو جو اللہ تعالیٰ اور آخرت کے لئے پڑھے گا اس کے تمام گناہ بخش دیئے جائیں گے اور یہ بھی ان سے روایت ہے کہ جو شخص اپنے مردوں پر یعنی وقت نزع سورہ یٰسٓ کو پڑھے گا تو سورہ



یٰسٓ ان مردوں کے لئے باعث شفاعت معافی گناہ ہوگی اور وہ مردے بخشے جائیں گے۔ اسی لئے اس سورہ کو قریب المرگ اشخاص کے اوپر پڑھنے کا حکم دیا گیا ہے۔

ایک اور روایت کے مطابق اگر میت کے پاس سورہ یٰسٓ پڑھی جائے تو اللہ تعالیٰ ہر حرف کے بدلے فرشتے بھیجتا ہے جو میت کی بخشش ومغفرت کے لئے دعا کرتے ہیں۔ نیز قبرستان میں اگر سورہ یٰسٓ پڑھی جائے تو وہاں مردوں پر چالیس روز تک عذاب نہیں دیا جاتا۔

اسی طرح اپنے والدین کی بخشش کے لئے پڑھنے سے ان کی بخشش ہو جاتی ہے۔ خواب میں زیارت نصیب ہوتی ہے۔ زچگی میں سہولت ہوتی ہے۔ رزق میں اضافہ ہوتا ہے۔ عذاب قبر سے نجات ملتی ہے۔ پل صراط سے گزرنا آسان ہو جاتا ہے اور اس کا نامہ اعمال دائیں ہاتھ میں ملتا ہے۔

نتیجہ اس سورہ مبارکہ کے فضائل لاتعداد ہیں جو بیان سے باہر ہیں۔

## آرزوئے دوستی:

اگر کوئی شخص کسی اچھے اور خاص آدمی سے دوستی کی آرزو رکھتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے کسی ساعت نیک میں دو رکعت نماز نفل بہ طریق ذیل ادا کرے۔ پہلی رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ سورہ یٰسٓ ۴ مرتبہ اور سورہ والشمس ۸ مرتبہ پڑھے۔ بعد سلام پھیرنے کے سر سجدے میں رکھ کر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا مانگے۔ انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے یہ مقصد حاصل ہو جائے گا۔

## آسیب سے نجات:

اگر کسی کا گزر کسی ایسے راستے سے ہو جہاں آسیب وغیرہ کا خطرہ ہو اور یہ خوف ہو کہ وہ اسے نقصان پہنچائیں گے تو اسے چاہئے کہ باوضو حالت میں سورہ یٰسٓ ۲ مرتبہ پڑھے اور اپنا حصار کر لے۔ اس کے بعد اگر راستے میں جائے تو سورہ یٰسٓ پڑھتا ہوا

جائے۔

انشاءاللہ سورہ یاسین کی برکت سے آسیب کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## آفات وبلیات سے حفاظت:

آفات وبلیات ہمہ اقسام سے حفاظت کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر ماہ قمری کے پہلی کا چاند دیکھ کر باوضو حالت میں اول و آخر درود الصوفی ۸ مرتبہ، ۴ مرتبہ سورہ یاسین اور ایک مرتبہ یہ دعا مانگے۔

اَللّٰهُمَّ اَهْلاً عَلَيْنَا بِلْاَمْنِ وَالْاِيْمَانِ وَالْاِسْلَامِ وَالتَّوْفِيْقِ لِمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى رَبِّىْ وَرَبُّمَا

انشاءاللہ پورا مہینہ آفات وبلیات سے محفوظ رہے گا اور کسی بھی قسم کی مصیبت میں مبتلا نہ ہوگا۔ بفضل تعالیٰ اس کی حفاظت پردہ غیب سے ہوگی۔ یہ عمل ہر ماہ کرنا ضروری ہے۔

## اچانک مشکل کا حل:

جس کسی کو اچانک کوئی سخت مشکل پیش آ گئی ہو اور اس کا کوئی حل نہ سوجھتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے چند افراد طاق حالت میں مل بیٹھ کر پاک صاف جگہ پر باوضو ۔۔۔ مرتبہ سورہ یاسین بمعہ اول، آخر درود الصوفی ۸ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور اپنی مشکل کے حل کے لئے دعا مانگیں۔ انشاءاللہ وہ مشکل پردہ غیب سے حل ہو جائے گی۔

## احتلام روکنے کا عمل:

جو کوئی احتلام کی عادت بد میں بری طرح مبتلا ہو اور ادویات سے بھی آرام نہ آتا ہو تو اس امر کے لئے ذیل کا عمل فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سفید کاغذ پر زعفران وگلاب



سے ذیل کی عبارت لکھیں اور اس پر ۴ مرتبہ سورہ یاسین پڑھ کر دم کریں۔ پھر اس کاغذ کو کسی موم جامہ میں لپیٹ کر احتلام والا شخص اپنے پیٹ پر اس طرح باندھے کہ نقش ناف کے اوپر رہے۔ انشاءاللہ اس عمل کی بدولت احتلام کی عادت بد سے جان چھوٹ جائے گی اور طبیعت میں سکون پیدا ہوگا۔

بحق ابا بکر صدیق    بحق عمر فاروق

بگریز شیطان لعین    از ہیبت عثمان نیاید

پیش من ہیبت علی شیر خدا

اپنے لئے لکھنے کی صورت میں پیش من اور دوسرے کے لئے لکھنے کے لئے مریض اور اس کی ماں کا نام لکھیں۔

## احتلام سے حفاظت:

احتلام سے حفاظت کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں بستر پر قبلہ رخ بیٹھ کر ۴ مرتبہ سورہ یاسین پڑھ کر اپنے اوپر دم کر کے سویا کرے۔ اس سے احتلام سے مکمل محفوظ رہے گا۔

## ادائیگی قرض کے لئے:

قرض کے بوجھ تلے دبے ہوئے افراد کے لئے اس سے نجات حاصل کرنے کے مقصد سے ذیل کا عمل اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز بعد نماز فجر یا عشاء تین مرتبہ سورہ یاسین اول وآخر درود مدنی ۱۲ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگا کرے۔ انشاءاللہ روزانہ کے اس عمل سے بہت جلد قرض کی ادائیگی کا مسئلہ حل ہو جائے گا۔

## اسم اعظم:

اسم اعظم کے لئے جس شخص کے نام کے ایک سو چھتیس عدد ہوں وہ ایک سو اکتیس

مرتبہ یَاسَلاَمُ کا ورد اپنا معمول بنالے۔ ہر کام اور ہر حاجت کے لئے جو بھی دعا مانگے بفضل تعالیٰ ضرور پوری ہوجائے گی۔

## اسّی حاجات کا پورا ہونا:

ارشاد رسول اللہ ﷺ کے مطابق جو شخص صبح اور شام کو سورہ یاسین ۴ مرتبہ پڑھتا ہے اس کی اللہ تعالیٰ اسّی حاجات پردہ غیب سے پوری فرماتے ہیں۔

## اصلاح احوال شوہر:

جس عورت کا شوہر بے حد بگڑ چکا ہو اور اس کی اصلاح کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے نوچندی جمعرات کو بوقت تہجد اٹھ کر عورت پاک وصاف ہو کر تازہ غسل اور وضو کے بعد تہجد کے آٹھ نفل اس طریقے سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ یاسین کو سورہ فاتحہ کے بعد پڑھے۔ پھر دو نوافل کے بعد سورہ یاسین کی آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ کی تکرار ۵۵ مرتبہ کرے۔ اگر سورہ یاسین زبانی یاد نہ ہو تو ویسے ہی نماز نوافل کے ساتھ ادا کرلے۔ پھر اس سے فارغ ہو کر درود پاک کی بے حد کثرت کرے۔ پھر صبح کی نماز ادا کرکے قرآن پاک جس حد تک پڑھ سکتی ہو پڑھ کر اس کا ثواب حضور نبی کریم ﷺ کی بارگاہ اقدس میں تحفہ ہدیۂ پیش کرے۔ پھر طلوع آفتاب کے بعد دو رکعت نماز نفل پڑھے اور اس نماز کا ثواب جمیع الاولیاء عظام رحمتہ اللہ علیہ کی ارواح پاک کو بخش دے۔ اس کے بعد سورہ یاسین بطریق مبین درود پڑھ کر کسی بھی کھانے یا پینے والی شے پر دم کرکے اپنے خاوند کو کسی نہ کسی طرح کھلادے۔ دم کرنے کے ساتھ ہی اللہ تعالیٰ کے حضور اپنے شوہر کی اصلاح کے لئے دعا بھی مانگے۔

انشاء اللہ ۱۰ یوم کے عمل مسلسل سے شوہر درست ہوجائے گا اور ہر برے فعل سے توبہ کرلے گا۔



## اضافہ رزق:

اضافہ رزق کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے جو شخص ہر روز بعد نماز عشاء اول و آخر درود الصوفی ۸ مرتبہ اور سورہ یاسین ۲ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا کا معمول بنالے گا اس کے کاروبار میں بے حد اضافہ ہوجائے گا اور وہ بہت جلد مالدار ہوجائے گا۔

## اللہ کے نیک بندوں میں شمار ہونا:

اس مقصد کے لئے تمام مکروہات ممنوعہ کو ترک کرکے امور شریعہ کی پابندی اختیار کرے۔ اپنے گناہوں سے ہر دم توبہ کرتا رہے۔ نماز پنجگانہ اور تہجد اختیار کرے اور رات کو دو رکعت نماز نفل اس طریقے سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ یاسین ۴ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور عاجزی وانکساری کے ساتھ آہ وزاری کرتے ہوئے اپنے گناہوں سے مکمل تائب ہونے کی التجا کرے اور آئندہ کے لئے ہر ایسے فعل سے اجتناب کرے۔

پھر اس کے بعد ہر روز بعد نماز فجر سورہ یاسین اس طریقے سے پڑھے کہ آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ (سورہ یٰس آیت ۵۸) پر تھوڑا سا توقف کرکے اللہ کے حضور نادم وشرمسار حالت میں اپنے اوپر اسے تصور کرے اور اپنے گناہوں کی معافی اور بخشش مانگتے ہوئے اللہ تعالیٰ سے بوسیلہ آقائے دو جہاں ﷺ اپنے لئے رحمت مانگے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اللہ تعالیٰ اپنی جوار رحمت خاص سے نوازیں گے اور تمام گناہوں کی بخشش فرمادیں گے اور اس عمل کی باقاعدہ مداومت سے اپنے نیک بندوں کی صف میں شامل فرمادیں گے۔

## اولاد نرینہ کا حصول:

اس مقصد کے لئے حاملہ عورت کو روزانہ بعد نماز فجر ۱۲ مرتبہ اول و آخر درود مدنی

اور ۷ مرتبہ سورہ یاسین کا پانی دم کر کے پلائیں۔ اس عمل کی بدولت وہ ہر قسم کی تکالیف سے محفوظ و مامون رہے گی اور اولاد نرینہ سے بفضل باری تعالیٰ سرفراز ہوگی۔

## باران رحمت کی طلب:

خشک سالی سے نجات اور باران رحمت طلب کرنے کے۔ لئے ذیل کا عمل اکسیر اعظم ہے۔

اس مقصد کے لئے کافی لوگ اکٹھے ہوکر باوضو حالت میں کسی پاک صاف جگہ بیٹھ کر اول و آخر درود مدنی ۱۲ مرتبہ اور سورہ یاسین ۳ مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل ۳ تا ۱۲ روز تک کرنے سے بفضل تعالیٰ باران رحمت ہوگی اور کھیت اور باغات خوب سیراب ہو جائیں گے۔

## باغ میں پھل کی کمی:

جس باغ میں پھل کی کمی ہوگئی ہو یا کوئی بیماری لگ گئی ہو تو سورہ یاسین کی آیت ذیل کو کسی تانبے کے پترے پر کندہ کروا کر کسی درخت کے اندر رکھنا یا باغ کے درمیان میں دفن کر دینے سے پھل پہلے سے زیادہ آئے گا اور باغ بھی بیماری سے محفوظ رہے گا۔ آیت یہ ہے۔

وَفَجَّرْنَا فِيهَا مِنَ الْعُيُوْنِ ۝ لِيَاْكُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖ وَمَا عَمِلَتْهُ اَيْدِيْهِمْ اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ ۔(سورہ یٰسین آیت ۳۴۔۳۵)

## باطنی قوت و استبداد کے لئے:

باطنی قوت و استبداد کے حصول کے خواہاں لوگ ذیل کا عمل کریں۔ اس سے ان کا مقصد بخوبی حل ہو جائے گا۔

اس مقصد کے لئے ترک جلالی و جمالی ہمہ قسم کرے۔ پنجگانہ نماز کی پابندی اختیار کرے۔ اکل حلال کو اپنائے، پھر کسی نیک ساعت میں اس عمل کو شروع کرے تو اول و



آخر ۱۲ بار درود مدنی پڑھ کر سورہ یاسین شروع کرے۔ پہلی مبین پر ۳ مرتبہ یامبین اور [illegible] مرتبہ سورہ فاتحہ نستعین تک پڑھے۔ بارہویں مرتبہ سورہ فاتحہ پھر ایک بار آیت الکرسی پڑھے اور گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر سورہ یاسین کو دوبارہ شروع سے پڑھ کر دوسری مبین تک پڑھے اور یامبین سو مرتبہ سورہ فاتحہ نستعین تک ۹ مرتبہ اور ۹ مرتبہ سورہ فاتحہ مکمل۔ آیت الکرسی ۲ مرتبہ درود پاک ۱۲ مرتبہ پڑھے۔ اس طرح سورہ یاسین شروع سے ہر مبین تک اسی ترتیب سے پڑھتا ہوا مکمل سورہ یاسین کا عمل کرے۔ عمل کے بعد ذیل کی دعا پڑھے۔ یہ عمل ۱۱ یوم بلاناغہ کرنا ضروری ہے۔ دعا عاجزی و انکساری سے مانگے اور اکل حلال پر ہمیشگی اختیار کرے۔ دعا یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**اللّٰهم انی اسئالک رزقا حلالاً طیباً واسعا بحرمته الحسن والحسین سبحن المفرح عن کل محزون سبحان الفرج عن کل مفهوم سبحان المنفس من کل مشحون سبحان المیسر من کل ودیوان سبحان المخلص لکل یسبحون سبحان العلم. سبحان الذی بیده ملکوت کل شئی والیه ترجعون. سحانه وتعالیٰ عما یشرکون وسلام علی المرسلین والحمد الله رب العالمین۔**

## بانجھ پن کا علاج:

بانجھ عورت کے لئے ذیل کا عمل بے حد شفا بخش ہے۔

اس مقصد کے لئے بانجھ عورت حیض سے پاک ہوکر اس عمل کو شروع کرے اور روزانہ بعد نماز فجر، مغرب اور عشاء اول و آخر درود الصوفی ۴ مرتبہ اور ۶ مرتبہ سورہ یاسین پڑھ کر سجدے میں گر کر عاجزی کے ساتھ اللہ کے حضور دعا مانگے اور اس کا پانی بنا کر روزانہ

پی لے۔ انشاء اللہ ۳۳ یوم کے عمل سے مقصود حاصل ہو جائے گا اور بانجھ پن ختم ہو کر اولاد کی نعمت سے سرفراز ہو گی۔

## بخار کا علاج:

اگر کوئی شدید بخار میں مبتلا ہو اور بخار اتر نہ رہا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے کچے سوت کے سات دھاگے لے کر ان کو بٹ لیں اور دونوں طرف ایک ایک گرہ لگائیں۔ اب باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ یاسین اول و آخر ۱۲ مرتبہ درود شریف مدنی اس طریقے سے پڑھیں کہ ہر مبین پر دھاگے کے اوپر پھونک مار کر گرہ لگائیں۔ یوں ہر مبین پر گرہ لگاتے جائیں اور اس کے بعد اس دھاگے پر تین بار سورہ یاسین اول و آخر درود پاک مدنی تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس دھاگے کو مریض کے گلے میں یا داہنی کلائی پر باندھ دیں۔ حسب توفیق صدقہ بھی دیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے بخار رفتہ رفتہ اتر کر مریض کو مکمل شفا بخشے گا۔

## بخشش گناہ:

والدین کے گناہوں کی بخشش کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ایک مرتبہ سورہ یاسین اول و آخر درود پاک بارہ مرتبہ پڑھ کر والدین کی بخشش کے لئے یا تمام مردوں کی بخشش کے لئے بوسیلہ حضور نبی کریم ﷺ اللہ تعالیٰ سے مانگے۔ بفضل ایزدی سے اس کے تمام گناہ اللہ رب العزت بخش دے گا اور عذاب قبر سے خلاصی دے گا۔

## بخشش گناہ کے لئے:

بخشش گناہ کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ سورہ یاسین انتہائی خشوع و خضوع



کے ساتھ آہستہ آہستہ اور خوبصورت انداز میں بڑے تحمل و سکون کے ساتھ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ اول و آخر درود مدنی گیارہ مرتبہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اس کے تمام گناہ اللہ تعالیٰ معاف فرما دیں گے اور اسے بذریعہ خواب بشارت بھی مل جائے گی۔ لیکن اس عمل کو زندگی بھر نہ چھوڑے۔

اس کے اور بھی بہت سے فائدے ہیں جو بیان سے باہر ہیں۔ اس عمل کی بدولت دین و دنیا کی لاتعداد نعمتیں بھی حاصل ہوتی ہیں۔ بہت زیادہ برے اور خبیث لوگوں کے لئے بھی بے حد مفید اور نافع ہے۔ اس کی بدولت وہ دین و دنیا کی تمام برائیاں ترک کر کے ہمیشہ کے لئے نیک اور پارسا بن جاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہر ایک کو اپنی رحمت سے نوازے۔

## بدکاری چھڑانے کا عمل:

جو اشخاص بدکاری میں مست ہوں اور کسی بھی طرح بدکاری کے افعال سے باز نہ آتے ہوں ان کے لئے ذیل کا عمل بے حد زود اثر ہے۔

اس مقصد کے لئے سات جمعرات مسلسل قبرستان میں جائیں۔ اپنے ہمراہ چکنی مٹی کے سات ڈھیلے لے جائیں اور کسی ٹوٹی پھوٹی قبر کے پاس بیٹھ کر اس عمل کو شروع کریں۔ باوضو ہوں، منہ قبلہ رخ ہو اور ہر ڈھیلے پر باری باری سورہ یاسین ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور ان الفاظ کے ساتھ ہر ڈھیلہ پر سورہ یاسین پڑھ کر قبر میں پھینکتے جائیں کہ اے اللہ! فلاں بن فلاں (یہاں اس شخص اور اس کی ماں کا نام لیں) کا دل شراب، جوئے، نشہ یا زنا وغیرہ سے ایسے ہی مردہ ہو جائے جس طرح یہ مردہ پڑا ہوا ہے۔ بدکاری کی صورت میں بدکاری کا نام لیں۔ باری باری ان ڈھیلوں کو قبر میں ڈال کر اللہ کے حضور دعا کر کے واپس آ جائیں۔

پھر یہی عمل دوسری، تیسری، چوتھی، پانچویں، چھٹی اور ساتویں جمعرات کو دہرائیں۔ عمل نوچندی جمعرات سے شروع کرنا ہے۔ کمزور دل حضرات اس عمل کو نہ کریں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت وہ شخص تمام افعال خبیثہ سے توبہ کر کے ہمیشہ کے لئے ان

عادات بد سے پاک ہو جائے گا۔

## بدکاری روکنا:

اگر کوئی شخص کسی بھی طرح سے برے کاموں سے باز نہ آئے تو پرانی قبر کی تھوڑی سی مٹی لا کر اس پر باوضو ہو کر ۴۱ مرتبہ سورہ یاسین پڑھ کر دم کرے اور کسی میوہ دار درخت کے نیچے دفن کر دے۔

دفن کرتے وقت اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے کہ یا اللہ، فلاں بن فلاں کو بری حرکات سے محفوظ رکھ۔ انشاء اللہ وہ شخص تمام برے کاموں سے باز آ جائے گا۔

## بدکاری سے باز رکھنا:

بدکاری کی طرف مائل حضرات کے لئے یہ عمل انتہائی کارگر ہے۔ اس کی بدولت بدکاری کی عادت خبیثہ سے نجات کلیۃً مل جاتی ہے۔

اس مقصد کے لئے کسی پرانی قبر سے تھوڑی سی مٹی لے کر اس پر ۴۱ مرتبہ سورہ یاسین پڑھ کر دم کریں اور اس مٹی کو کسی میوہ دار درخت کے نیچے دفن کر دیں اور اللہ تعالیٰ سے بعد از عمل دعا مانگیں کہ یا الٰہی فلاں بن فلاں (بدکار اور اس کی ماں کا نام لیں) کو ہدایت بخش اور اسے بری حرکات سے محفوظ فرما۔ انشاء اللہ اس عمل مذکور کی بدولت چند یوم میں ہی وہ شخص سدھر کر ان حرکات شنیعہ سے ہمیشہ کے لئے توبہ کر لے گا۔

## بدن سے ریشہ نکلنا:

اگر کسی کے بدن سے ریشہ بہتا ہو اور جسم پھوڑے سے بھر جائے تو ایسے میں تمام علاج ناکارہ ہونے پر ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ میں پانی ڈال لیں اور اس پر سونواسی مرتبہ اس آیت مبارکہ کا دم کریں اور ساتھ ہی ۳ مرتبہ سورہ یاسین بھی پڑھ کر دم کریں۔ اسی طرح دیسی شکر لے کر اس پر بھی یہی عمل دہرایا جائے۔ روزانہ نہار منہ تھوڑی سی



شکر ان الفاظ کو تین مرتبہ پڑھ کر منہ میں ڈال کر اوپر سے تین گھونٹ پانی کے پی لیا کرے۔

الفاظ یہ ہیں:

نویت الشفاء من علت الامراض الابدان الوسیله آیت شریفه سوره یٰسٓ

یہی عمل رات کو سوتے وقت کرے اور صبح و شام ایک ایک مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے زخموں پر پھیر کر ہاتھ دھو لیا کرے۔

انشاء اللہ ۲۱ یوم کے اندر اندر مرض جڑ سے ختم ہو کر مکمل صحت یابی اور تندرستی حاصل ہو جائے گی۔

## برائے ترقی کاروبار:

کاروبار میں ترقی اور وسعت کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز مغرب آٹھ رکعت نماز نفل بہ نیت صلوٰۃ نوافل پڑھے۔ پہلی رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ یٰسٓ والقرآن الحکیم سے لے کر واجر کریم تک پڑھے۔ دوسری رکعت میں بعد سورہ فاتحہ انا نحن سے لے کر ھم محضرون تک۔ تیسری رکعت میں وما لی لآ سے لے کر جمیع لدینا محضرون تک۔ چوتھی رکعت میں وآیۃ سے لے کر یسبحون تک۔ پانچویں رکعت میں وآیۃ لھم سے لے کر یرجعون تک۔ چھٹی رکعت میں ونفخ فی الصور سے لے کر ھذا صراط مستقیم تک۔ ساتویں رکعت میں ولقد اضل سے لے کر ملکون تک۔ آٹھویں رکعت میں وذللنھا سے لے کر ترجعون تک پڑھے۔

مذکورہ بالا عمل دو دو رکعت کر کے ادا کرے اور ہر بار اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ روزانہ اس عمل کی بدولت کاروبار میں دن دوگنی اور رات چوگنی ترقی ہوگی۔ یہ عمل انتہائی خلوص کے ساتھ ادا کیا کرے۔

## برائے حب:

محبوب کے دل میں حب جگانے کے لئے یہ عمل بے حد کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے گندم کے صاف ستھرے اکتالیس دانے لے کر باوضو حالت میں ہر دانے پر ۲ بار سورہ یٰسٓ باری باری پڑھے۔ اول و آخر درود الصوفی ۲ مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد مطلوب کا بغیر دھلا ہوا جسم کا کپڑا لے اور یہ پڑھتے ہوئے گندم کے دانے اس کپڑے میں باندھ کر اپنے مکان میں کسی ایسے کونے میں جہاں اندھیرا ہو زمین میں دفن کردے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت محبوب کے دل میں بے انتہا محبت جاگزین ہو جائے گی۔ ناجائز کام کے لئے یہ عمل بالکل نہ کرے ورنہ مستوجب عذاب الٰہی ہوگا۔

## برائے حصول اولاد:

جس عورت کے ہاں اولاد نہ ہو یا وہ اولاد نرینہ سے محروم ہو تو اسے چاہئے کہ باوضو ہو کر پاک صاف کپڑے پہن کر قبلہ رو ہو کر بیٹھے اور ایک شیریں انار اچھی حالت کا لے کر چاقو سے اس کو چار ٹکڑوں میں کاٹے اور پھر اس پر نہایت توجہ اور یکسوئی سے سورہ یٰسٓ پڑھے۔ جب پہلی مبین آئے تو اس پر دم کرے اور سورہ کو دوبارہ شروع سے پڑھنا شروع کردے۔ دوسری مبین پر پہنچ کر پھر انار پر دم کرے اور اس کے بعد پھر سورہ یاسین دوبارہ شروع سے پڑھے۔ اس طرح ساتوں مبین پر پڑھ کر دم کرے۔ ساتویں مبین سے آگے جس قدر سورہ باقی رہ جائے اس کو مکمل کرے اور پھر انار پر دم کرے اور رکھ دے۔

اب بھنے ہوئے چنے اور کشمش خوب اچھی طرح صاف کریں اور دونوں ڈھائی سو گرام وزن میں برابر لیں اور اس پر دعائے فاتحہ پڑھیں اور تمام اولیاء اللہؒ کی ارواح پاک کو ثواب نذر کرنے کے بعد چھوٹے بچوں میں تقسیم کردیں۔

اب جس عورت کے لئے یہ عمل کیا گیا ہے اس کو جب حیض کا خون آجائے اور وہ اس کے بعد غسل کر کے پاک صاف ہو جائے تو انار کھائے اور پھر اپنے خاوند سے ہم صحبت ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے وہ اولاد کی نعمت سے مالا مال ہو جائے گی۔

## برائے حصول ملازمت:

اگر کسی شخص کو پوری کوشش کرنے کے باوجود بھی کہیں روزگار نہ مل رہا ہو اور بے



روزگاری کے ہاتھوں برا حال ہو تو اس کو چاہئے کہ چاند کے مہینے کی تین تاریخوں یعنی تیرہ، چودہ اور پندرہ کو روزہ رکھے اور آدھی رات کے وقت اٹھ کر غسل کرے۔ پاک صاف کپڑے پہن کر نماز تہجد ادا کرے۔ اس کے بعد ۲۰ بار درود الصوفی پڑھے۔ پھر سورہ یٰسٓ پڑھنی شروع کردے۔ جب سلام قولا من رب رحیم پر پہنچے تو اس کو ۶۶۶ مرتبہ پڑھے اور سورہ تمام کرے۔ اس طرح ۶ رات کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد تمام پریشانیوں سے نجات مل جائے گی اور سورہ مبارک کی برکت سے بہت اچھی ملازمت مل جائے گی۔

## برائے حل مشکلات:

جب کسی پر کوئی مشکل آپڑے اور کسی بھی طرح وہ دور نہ ہو تو ۲ آدمی یا ۴ آدمی مل کر باوضو حالت میں دریا کے کنارے پاک صاف حالت میں بیٹھیں۔ اگر دریا نہ ہو تو کسی بڑے برتن میں پانی بھر کر اپنے سامنے رکھ لیں اور اول و آخر ۴۰ بار درود الصوفی پڑھے۔ درمیان میں اکسٹھ مرتبہ سورہ یٰسٓ ایک ہی جلسہ میں تمام کرے اور یہ تصور کرے کہ حضور نبی کریم ﷺ تشریف رکھتے ہیں۔

پھر نہایت ہی مودبانہ انداز اختیار کرتے ہوئے حضور نبی کریم ﷺ کے وسیلہ جمیلہ سے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ اقدس میں اپنی عرض پیش کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی وہ مشکل ختم ہو جائے گی۔

## برائے طرفین میں جدائی:

اگر دو اس قسم کے شخص مل جائیں جن کی برائی سے اللہ کی مخلوق تنگ آجائے اور ان کی وجہ سے پریشان ہو تو ان دونوں کو جدا کرنے کے لئے مٹی کا ایک ایسا کورا برتن لیں کہ جس کو پانی نہ لگا ہو۔ باوضو حالت میں ایک جگہ پر بیٹھ جائیں اور ۱۱ بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر دم کریں۔ آخر میں دونوں کے نام مع ان کی والدہ کے نام لیں اور برتن پر دم کریں۔

جب بھی سورہ ختم کرنے کے بعد برتن پر دم کریں، ان دونوں کی جدائی کا تصور

کریں۔ تعداد پوری کرکے برتن کو ان دونوں کے درمیان لے جاکر اس زور سے زمین پر ماریں کہ برتن ٹوٹ جائے۔ انشاء اللہ دونوں کے درمیان جدائی ہوجائے گی اور مخلوق کو نقصان پہنچانے سے بھی یہ دونوں باز آجائیں گے۔

## برائے کشائش رزق:

ہر روز نماز عشاء کے بعد ۲ بار سورہ یٰسین اس طرح پڑھے کہ اول و آخر ۸ بار درود الصوفی پڑھے۔ سورہ مبارکہ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور میں رزق کی فراوانی کے لئے التجا کرے۔

اس عمل کو روزانہ کا معمول بنالے گا تو اس کی برکت سے چند دنوں میں ہی مالدار ہوجائے گا اور رزق کی تنگی دور ہوجائے گی۔

## برائے محبت:

اگر کسی کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنی ہو تو طالب کو چاہئے کہ وہ گندم کے اکتالیس دانے لے کر ہر ایک دانے پر باوضو حالت میں ۲ بار سورہ یٰسین پڑھے اور اول و آخر ۸ مرتبہ درود الصوفی بھی پڑھے۔

اس کے بعد مطلوب کے جسم کا بغیر دھلا ہوا کپڑا لے کر یہ پڑھے ہوئے گندم کے دانے اس میں باندھ کر اپنے مکان کے کسی ایسے کونے میں جہاں پر اندھیرا رہتا ہو، زمین میں دفن کردے۔ اس طرح مطلوب کی دل میں اس کے لئے بے انتہا محبت پیدا ہوجائے گی۔

## برائے مسان:

جس عورت کو مسان کی وجہ سے تکلیف رہتی ہو اور اس کا حمل ساقط ہوجاتا ہو اور وہ اولاد سے محروم ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد کارآمد ہے۔

اس مقصد کے لئے ڈیڑھ میٹر لمبا نیلا دھاگہ لے کر جس کے اکتالیس تار ہوں ان پر باوضو حالت میں سورہ یٰسین اس طرح پڑھ کر دم کرے کہ ہر مبین پر ایک گرہ لگا



جائے۔ یہ عمل نوچندی اتوار کو شروع کرے اور اس دن وہ عورت پاک صاف ہو کر اس دھاگے کو اپنی کمر پر باندھ لے اور اسے اپنے سے کسی بھی وقت الگ نہ کرے۔ جب بچے کی ولادت ہوجائے تو زچہ کی کمر سے اس دھاگے کو اتار کر بچے کے گلے میں ڈال لیں۔ اس سے بچہ تازندگی محفوظ رہے گا اور عورت بھی دوران حمل تکالیف سے محفوظ و مامون رہے گی۔

## بری موت سے حفاظت:

موت انسان کا مقدر ہے۔ لیکن اچھی حالت میں موت آئے تو زیادہ بہتر اور اچھی علامت ہوتی ہے۔ مگر حادثات میں کچلے جانے، آگ اور دیگر تباہ کن اشیاء سے موت آنا اور جسمانی حالت کا مکمل مسخ ہوجانا ایک انتہائی بری علامت ہے۔ ایسی موت سے محفوظ رہنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ کسی مقررہ وقت پر باوضو حالت میں ۴ مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر پانی پر دم کرکے پیا کرے اور دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ۲ مرتبہ سورہ یٰسین پڑھے یا کم از کم اس کی ابتدائی ۴ آیات پڑھے۔

بعد سلام پھیرنے کے اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگا کرے۔ اس عمل کی بدولت حادثات اور دیگر نقصان دہ اشیاء کے ہاتھوں بری موت کے مرنے سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## بری موت کے خوف سے بچاؤ:

ہم کو چاہئے کہ ہر وقت اللہ تعالیٰ سے بری موت کی پناہ مانگیں اور یہ دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ہمیں اچھی موت نصیب فرمائے اور ہمارا خاتمہ ایمان پر فرمائے۔ بری موت سے بچاؤ کے لئے ہر روز ایک مرتبہ سورہ یٰسین باوضو حالت میں پڑھ کر پانی پر دم کرے۔ پھر دو رکعت نفل نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ یٰسین پڑھے۔

اگر مکمل سورہ یاسین یاد نہ ہو تو اس کی کم از کم ۴ آیات پاک یاد کرکے پڑھے۔ اس عمل کو اپنا معمول بنالے۔ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے اس شخص کی موت ایمان پر ہوگی اور اچھے

انداز میں ہوگی۔ اگر یہ عمل نماز عشاء کے بعد کرے تو اللہ تعالیٰ اسے بہت سی مصیبتوں سے نجات عطا فرمائے گا۔

## بلڈ شوگر کا علاج:

اگر کسی کے خون میں شوگر ہو اور ڈاکٹر کی ادویات سے آرام نہ آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے گیہوں کے ۲۳ دانے لے کر اور ساتھ میں پانی رکھ لیں۔ اب روزانہ ایک دانہ گندم اور پانی پر سورہ یٰسین ۲ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پہلے دانے کو نگل لیں اور اوپر سے پانی پی لیں۔

انشاء اللہ ۲۳ یوم کے عمل سے اس مرض سے مکمل نجات مل جائے گی۔ مسلسل عمل سے یہ مرض دوبارہ نہیں ہوگا۔ مجرب ہے۔

## بند ذہن کھولنے کا عمل:

جس کسی کا ذہن کسی بیماری یا اور وجہ سے بند ہو گیا ہو اور کند ذہنی طاری ہوگئی ہو یا دماغ بالکل کام نہ کرتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بروز جمعہ بعد از نماز عشاء چار رکعت نماز نفل اس طریقے سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ۲ مرتبہ سورہ یٰسین پڑھے اور بعد سلام پھیرنے کے اللہ کے حضور گڑگڑا کر دعا مانگے۔ انشاء اللہ سات یوم کے بلاناغہ عمل سے بند دماغ کھل جائے گا اور ہمیشہ کے لئے صحت کاملہ مل جائے گی۔ آئندہ ایسی شکایت نہیں ہوگی۔

## بواسیر کے لئے:

خونی یا بادی بواسیر والے حضرات کے لئے ذیل کا عمل شافی اور کافی ہے۔ اس مقصد کے لئے اتوار کے روز چاندی کا ایک چھلہ بنوا کر ایک پیالی میں تھوڑا سا پانی لیں اور باوضو حالت میں ۱۰ مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر پانی کو دم کریں اور اس چھلے کو آگ پر گرم کر کے



اس پانی میں بجھائیں اور اس کے بعد اس چھلے کو اپنے دائیں ہاتھ کی انگلی میں بواسیر کے مریض والا پہن لے۔ چھلہ کا وزن ایک ماشہ ہو۔ بفضل تعالیٰ اس بیماری سے چند ایام میں ہی چھٹکارا مل جائے گا۔ پیالی کا بقیہ پانی کسی درخت کی جڑ میں ڈال دیں تاکہ بے ادبی نہ ہو۔

## بھاگے ہوئے شخص کے لئے:

گھر سے بھاگے ہوئے فرد کو واپس لانے کے لئے ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء کسی کوٹھڑی میں تنہائی میں باوضو حالت میں قبلہ رخ ہو کر سورہ یٰسین ۱۰ بار پڑھ کر پانی کے پیالے میں دم کرے اور اس پانی میں اپنے ہاتھ کی انگلیوں کو بھگو کر مکان کے چاروں طرف پہلے مشرق، پھر جنوب، پھر مغرب اور پھر شمال کی طرف چھینٹے لگائے اور ہر بار ۱۰ دفعہ با آواز بلند پکارے۔ اے فلاں بھاگے ہوئے فوری واپس آ۔

اس عمل کی بدولت وہ واپس آ جائے گا۔

## بھاگے ہوئے کی واپسی:

اگر کوئی شخص گھر سے یا کسی کے ہاں کام کرتے ہوئے بھاگ جائے اور اس کا کوئی پتہ نہ چلتا ہو تو ایسے میں اس کی واپسی کے لئے ذیل کا عمل کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے ایک تالا لے کر اس پر ۱۰ مرتبہ سورہ یٰسین اس طریقے سے پڑھے کہ جب لفظ مکرمین پر پہنچے تو بھاگے ہوئے شخص کا نام مع اس کی والدہ کے نام کے لے۔ تالے پر دم کر کے تالے کو ہوا کے رخ اوپر کی طرف اچھال دیں۔ تاکہ تالا ہوا میں چکر کھا کر واپس آ گرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت بھاگا ہوا شخص جہاں کہیں بھی ہوگا بے چین و بے قرار ہو کر واپس آ جائے گا۔ مجرب عمل ہے۔

## بیمار افراد کے لئے:

جس گھر کے تمام افراد کسی ناگہانی آفت یا سفلی عمل یا کسی اور وجہ سے بیمار ہو گئے

## پُر تاثیر عمل:

سورہ یٰسین کا یہ عمل تاثیر کے لحاظ سے بیان سے باہر ہے۔ جس قدر اس کے فوائد ہیں۔ان کے لئے ضخیم کتب درکار ہیں۔ بہر حال مختصراً یہ عمل دین و دنیا کے ہر معاملے اور ہر مشکل و پریشانی میں نافع ہے۔

اس کے لئے روزانہ صبح بعد نماز فجر سورہ یٰسین کو ۴ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالیں اور خود نظارہ قدرت ملاحظہ فرمائیں۔ لیکن شرط یہ ہے کہ امور مکروہ سے پرہیز کریں۔ امور شرعیہ کی پابندی لازمی ہے۔ اکل حلال اختیار کریں اور اس عمل کا ناغہ زندگی میں بالکل نہ کریں۔ اگر کوئی ایسی مجبوری آن پڑے جس کی وجہ سے مقررہ وقت پر عمل نہ ہو سکے تو اس کے لئے اس عمل قضا کو کسی اور نماز کے بعد ضرور کریں۔ تاکہ عمل کی برکات جاری و ساری رہ سکیں۔

## پھیپھڑے کے درد کے لئے:

پھیپھڑے کے ناقابل برداشت درد میں مبتلا حضرات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کی آیات سورہ یٰسین باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دیں اور انہی آیات کا پانی ۸ یوم تک بلاناغہ بنا کر پلا دیں۔ انشاء اللہ اس مصیبت اور تکلیف سے بفضل ایزدی شفاء کاملہ ملے گی۔ آیات یہ ہیں:

یٰسٓ O وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ O اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ O عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ O تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ O لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ O لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓی اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ O اِنَّا جَعَلْنَا فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ



سخت پریشانی لاحق ہو گئی ہو تو ایسے ہوں اور ان کے علاج معالجے اور دیکھ بھال کے سلسلے میں سخت پریشانی لاحق ہو گئی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے سورہ یٰسین کو باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر کسی سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے اس طریقے سے لکھیں کہ یٰسٓ والقرآن الحکیم کا لفظ ۱۱ مرتبہ اور آیت سلام قولاً من رب رحیم ۲۲ مرتبہ لکھا جائے اور اس کو کسی گتے پر چسپاں کر کے اس کے اوپر ۱۱ مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر دم کریں اور اسے گھر کے دروازے کے اوپر لٹکا دیں تاکہ وہ ہوا سے ہلتا رہے۔

اس کے علاوہ سورہ یٰسین شریف کو ۲ بار روزانہ پڑھ کر پانی بنالیں اور گھر کا ہر فرد اس پانی کو استعمال میں لائے۔ انشاء اللہ تمام بیماری اور پریشانی سے جان چھوٹ جائے گی۔ مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## بے راہ رو خاوند کے لئے:

جس کسی عورت کا خاوند بے راہ رو اور عورت پر ہاتھ اٹھانا اپنا فرض سمجھتا ہو۔ بات بات پر گالی گلوچ کرتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے عورت پاک ہو کر صاف کپڑے پہن کر وضو کرے اور اپنے آپ کو خوشبو لگائے اور پھر جائے نماز پر بیٹھ کر کھلا درود شریف کثرت سے پڑھ کر حضور رسول کریم ﷺ کو تحفتہً ہدیتہً پیش فرما کر اس سے دادرسی چاہے۔ پھر اول و آخر بسم اللہ شریف سات سو نوے مرتبہ اور سورہ یٰسین ۵ مرتبہ پڑھے اور کسی بھی کھانے یا پینے والی شے پر دم کرے اور اپنے میاں کو کسی نہ کسی طرح کھلا پلا دے۔ نیز اللہ کے حضور دعا بھی مانگے۔

اس عمل کو ۲۱ یوم تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اس کا خاوند درست ہو جائے گا اور اپنی بے راہ روی، گالی گلوچ اور مار کٹائی سے باز آ کر اتفاق و محبت کے ساتھ رہے گا اور اپنی ایذاء رسانی سے ہمیشہ کے لئے تائب ہو جائے گا۔

مُقْمَحُوْنَ ○ وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا
فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ○ وَسَوَآءٌ عَلَيْهِمْ ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ
تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ○ اِنَّمَا تُنْذِرُ مَنِ اتَّبَعَ الذِّكْرَ وَخَشِيَ الرَّحْمٰنَ
بِالْغَيْبِ فَبَشِّرْهُ بِمَغْفِرَةٍ وَّاَجْرٍ كَرِيْمٍ ○ اِنَّا نَحْنُ نُحْيِ الْمَوْتٰى
وَنَكْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ وَكُلَّ شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ فِيْٓ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ ○

## پھیپھڑوں میں پانی بھرجانا:

جس شخص کے پھیپھڑوں میں پانی بھرجائے تو ایسی حالت میں اس کے آرام کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر روزانہ سورہ رحمٰن شروع سے مرج البحرین تک اور سورہ یٰسٓ شروع سے امام مبین تک اول وآخر درود الصوفی ۸ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مریض کو وقفے وقفے سے دو دو گھونٹ کر کے پلائیں۔ انشاء اللہ ۳۳ یوم کے بلاناغہ عمل سے مریض مکمل شفایاب ہوجائے گا۔

## تجارت میں خیر و برکت کے لئے:

مال و تجارت اور دکان میں روز افزوں ترقی اور خیر و برکت کے لئے ذیل کا عمل مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے گھر سے نکلتے وقت اچھی طرح وضو کریں اور سارے راستہ میں درود شریف پڑھتے ہوئے آئیں اور دکان کھولتے ہی سب سے پہلے ۲ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر چاروں طرف پھونک دیں۔ پھر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے لئے دعا مانگ کر اپنا کاروبار شروع کردیں۔

انشاء اللہ ۲۲ یوم کے عمل سے بہت زیادہ خیر و برکت اور رزق میں بے پناہ ترقی پائے گا۔ اگر ہو سکے تو دکان کے چاروں طرف پانی بھی دم کر کے چھڑکاؤ کرے تاکہ اگر کسی



بھی قسم کی بندش کا احتمال ہو تو وہ بھی ختم ہوجائے۔

## ترقی ملازمت کے لئے:

جو کوئی ملازمت میں اپنی ترقی کا خواہاں ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے قمری مہینے کی تیرہ، چودہ اور پندرہ کو بعد از نماز فجر باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر بسم اللہ شریف کی میم کو الحمد کی لام یعنی مل حمد کے ساتھ سورہ فاتحہ ۲۱ مرتبہ اور سورہ یٰسٓ کو ۳۳ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا کرے۔ اس عمل کی بدولت بہت جلد ترقی پا جائے گا۔

## تسخیر حکام:

جو شخص امراء اور حکام سے اپنی حاجات کے لئے ان کو پوری طرح مسخر کرنا چاہے تو ذیل کا عمل اس مقصد کے لئے کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ یٰسٓ پینتیس مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور پھر حکام کے پاس جائے۔ حکام اس کی بہت آؤ بھگت کریں گے اور اس کا جائز کام فوری پورا کریں گے۔

## تسخیر خلائق:

تسخیر خلائق کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اپنے نام کے اعداد کے مطابق مقررہ وقت پر درود الصوفی اول وآخر ۱۸ مرتبہ۔ آیت مبارکہ سلام قولاً من رب رحیم ۵٦ مرتبہ، یا رحمٰن یا عزیز ۴۱ مرتبہ روزانہ ورد کرنے سے تمام مخلوق جن وانس مسخر ہوتے ہیں۔

## تسخیر خلائق:

لوگوں میں خود کو مقبول و محترم بنانے کے لئے نماز فجر کے بعد باوضو حالت میں پاک صاف کپڑے پہن کر گوشہ تنہائی میں بیٹھ جائے۔ یہ عمل پیر کے دن سے شروع کرے۔ عمل کرتے وقت صرف دریا کا پانی ضرورت کے وقت اپنے استعمال میں لائے۔ اگر دریا

نزدیک نہ ہو تو کسی نہر یا کنویں کا پانی استعمال کر لے۔

۴۱ یوم تک کا یہ عمل ہے۔ اس دوران جس قدر بھی کپڑے استعمال ہوں وہ بھی دریا کے پانی سے ۵ مرتبہ پاک کئے ہوئے ہوں۔ اس کے بعد قبلہ رو ہو کر بیٹھے اور نیت کے ساتھ ۵ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھے۔ اس دوران کسی سے بات چیت نہ کرے۔

جب یہ عمل شروع کرے تو پہلے دن سورہ یٰسٓ پڑھنے سے قبل ایک بار سورہ روم بھی پڑھے اور جب ختم کرے یعنی چالیسواں دن ہو تو اس دن ایک بار پھر سورہ روم پڑھے۔ مگر روزانہ اول و آخر ۲۱، ۱۲ بار درود مدنی پڑھے۔

گناہ صغیرہ و کبیرہ سے بھی بچنے کی کوشش کرے۔ نماز پنجگانہ بھی ادا کرے۔ عمل شروع کرنے سے تین یوم پیشتر ہی انڈا، گوشت، مچھلی، تیل اور پیاز لہسن وغیرہ یعنی ہر بدبودار غذا سے پرہیز لازمی ہے۔

۴۱ یوم کے بعد جس جگہ جانا چاہتا ہے، اگر دوسرے شہر یا آبادی میں جائے تو جانے سے قبل ۵ بار سورہ یٰسٓ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کی کامیابی کے لئے دعا مانگے اور چاروں طرف دم کر کے روانہ ہو۔ انشاء اللہ جس سے بھی سامنا ہو گا وہ مطیع ہو گا اور عزت کرے گا۔

## تسخیر مخلوق:

تسخیر مخلوق کے خواہاں افراد کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔ مگر یاد رہے کہ ناجائز کاموں میں اس عمل کے کرنے سے نقصان عظیم کا خود ذمہ دار ہو گا۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں پاک صاف کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر گوشۂ تنہائی میں بیٹھے۔ اس عمل کو بروز پیر سے شروع کرے۔ استعمال کے لئے دریا کا صاف پانی استعمال میں رکھیں۔ دریا کا صاف پانی نہ ملنے کی صورت میں نہر یا کنویں کا پانی استعمال میں لائے۔ چالیس یوم تک اس جگہ پر عمل کرنا ہے۔ کپڑے وغیرہ بھی دریا کے پانی سے دھو کر اپنے پاس رکھے تاکہ بار بار کپڑے نہ دھونا پڑیں۔ اس جگہ پر بیٹھ کر قبلہ رخ ہو کر سورہ یٰسٓ



۵ مرتبہ پڑھے۔ اس دوران کسی سے بات چیت نہ کرے۔ پہلے روز سورہ روم بھی ایک مرتبہ پڑھے اور چالیس یوم کے بعد آخری روز سورہ روم بھی ایک مرتبہ پھر پڑھے۔ نماز پنجگانہ لازماً پڑھے۔ ہر قسم کے ترک جمالی و جلالی سے پرہیز بھی لازمی ہے۔ چالیس یوم کے عمل کے بعد اس کا عامل ہو جائے گا۔ کہیں بھی جانے سے قبل ۵ بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر جائے۔ ہر ایک عزت و احترام سے پیش آئے گا اور مطیع و فرمانبردار ہو گا۔

## تلاش گمشدہ:

اگر کسی کا کوئی عزیز یا دوست گم ہو گیا ہو یا بغیر اطلاع شہر سے باہر بھاگ گیا ہو اور اس کا کوئی اتہ پتہ نہ چلتا ہو تو ایسے میں اس کی بازیافت کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء ۱۵ مرتبہ سورہ یٰسٓ اول و آخر درود مدنی ۱۲، ۱۲ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے یوں دعا مانگے۔

یا اللہ! فلاں بن فلاں (گم شدہ اور اس کی ماں کا نام لے) غائب کو میرے پاس پہنچا دے۔ دعا مانگتے وقت گمشدہ کا تصور سامنے رکھے۔ پھر بغیر کسی سے کلام کئے سو جائے۔ انشاء اللہ ۱۰ دن کے عمل کے اندر اندر گمشدہ کا حال خواب میں پتہ چل جائے گا اور وہاں سے باآسانی بازیافت ہو جائے گا۔

## تلی بڑھ جانے کے لئے:

جس کسی کی تلی بڑھ گئی ہو اور اس کے ورم کی وجہ سے ہر وقت بیمار رہتا ہو تو اس کے آرام کے لئے ذیل کا عمل شافی اور کافی ہے۔

اس مقصد کے لئے بکری یا بکرے کی کلیجی بغیر نشان لگے لے۔ بعد از غسل تازہ وضو کر کے ببول (کیکر) کے سات کانٹے لے کر سورہ یٰسٓ کا نٹے پر اس طرح پڑھے کہ مبین پر پہنچ کر ایک کانٹے کو دم کر کے اس کلیجی میں چبھو دے۔ اس طریق سے ہر مبین پر ایک کانٹا کلیجی میں چبھوتا جائے۔ ساتوں کانٹوں کو چبھونے کے بعد سورہ یٰسٓ کو ختم

کرے۔ پھر ۹ بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر تلی پر دم کرے۔ اس کلیجی کو مریض کی چارپائی کے ا
ایسی جگہ لٹکا دیں جہاں مریض کی نظر ہمہ وقت اس پر پڑتی رہے۔ جیسے جیسے کلیجی سوکھتی جا
گی مریض کو صحت ہوتی جائے گی۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت بہت جلد مریض مکمل
شفایاب ہو جائے گا۔

## تنگدستی دور کرنے کے لئے:

تنگدستی اور فاقہ کشی کے شکار حضرات کے لئے ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے ڈھائی کلو دیسی شکر اور ڈیڑھ کلو تل سفید لے کر ان پر ۸ مرتبہ درود الصوفی اور سورہ یٰسٓ ۲۲ مرتبہ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر پڑھ کر دم کریں۔ پھر ان دونوں چیزوں کو باہم ملا لیں۔ اس کے بعد گیارہ حصے کر لیں اور ہر روز ایک حصہ چیونٹیوں کے بلوں کے پاس بکھیر دیں۔ انشاء اللہ جس قدر شکر اور تل چیونٹیاں کھائیں گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ کی طرف سے سبب رزق پیدا ہوگا اور اس قدر رزق بڑھ جائے گا کہ خود حیران رہ جائے گا۔

## جادو ٹونے کے ذریعہ جدائی کا علاج:

اگر کوئی شخص مرد یا عورت یا کوئی عزیز کسی دشمنی کی وجہ سے میاں بیوی کے درمیان خلل ڈال رہا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور مجرب ہے۔ اس سے وہ عزیز یا دشمن خود ہی اپنے جال میں پھنس جائے گا اور ہمیشہ کے لئے عذاب الٰہی میں مبتلا ہو جائے گا۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز فجر اول و آخر درود شریف **اللھم صل علی سیدنا محمد سیدالقاھرین علی اعناء رب العلمین** پڑھ کر ۲۳ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھے۔ پھر سورہ یٰسٓ اس طریق سے پڑھے کہ پہلی مبین پر پہنچ کر **قطع دابر القوم الذین ظلمون الحمد للہ رب العلمین** بحق ایں سورہ شریف اور کرنے والے مرد یا عورت اور اس کی ماں کا نام لے کر اپنی داہنی ہتھیلی پر دم کر کے ہتھیلی کو زور سے زمین پر مارے اور یہ تصور رکھے کہ اس عمل کی بدولت وہ مرد یا عورت اپنے ہی جال میں



پھنس کر اپنی موت آپ مر رہا ہے۔ پھر سورہ یٰسٓ کو شروع سے دوسری مبین تک پڑھ کر انہی الفاظ کے ساتھ ہتھیلی والا عمل دہرائے۔ اس طریقہ سے یہ عمل سات مرتبہ ساتوں مبینوں تک پڑھ کر کرتا چلا جائے اور بعد از ختم سورہ مبارک اللہ کے حضور دعا مانگے۔

انشاء اللہ پندرہ روز کے عمل سے وہ دشمن خود ہی عذاب الٰہی میں مبتلا ہو جائے گا اور اپنے فعل سے خود بخود باز آ جائے گا اور میاں بیوی کے درمیان رنجش ختم ہو جائے گی۔

## جادو کا توڑ:

اگر کسی شخص یا فرد پر کسی نے جادو کر دیا ہو اور وہ سخت بیمار ہو گیا ہو اور کوئی بھی علاج کارگر نہ ہوتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر انار کی قلم سے چینی کی پلیٹ میں نقش ذیل لکھیں اور اس کو نہار منہ پانی سے دھو کر پی لیں۔ اس عمل کو ۱۵ روز تک جاری رکھیں۔ اس کے ساتھ اس کا ایک نقش سفید کاغذ پر لکھ کر اس کو موم جامہ کر کے گلے میں پہنائیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے ہمیشہ کے لئے اس مصیبت سے نجات پا لے گا۔ نقش یہ ہے۔

یٰسٓ ○ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ○

یٰسٓ ○ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ○

یٰسٓ ○ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ○

یٰسٓ ○ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ○

یٰسٓ ○ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ○

## جان کی حفاظت:

میدان جنگ میں جانے سے پیشتر باوضو حالت میں پاک صاف کپڑے پہن کر سفید کاغذ پر سورہ یٰسٓ لکھے۔ اگر خود نہ لکھ سکے تو کسی پڑھے لکھے سے لکھوالے اور اس کو

تعویذ کی طرح لپیٹ کر اپنے بازو سے باندھ لے۔ اللہ تعالیٰ اس سورہ مبارکہ کی برکت سے اپنے حفظ وامان میں رکھے گا۔ جو کوئی اس سورہ مبارکہ کو حفظ کرلے اور میدان جنگ میں جاتے ہوئے اول وآخر ۸ بار درود الصوفی پڑھے اور ۴ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھے تو اللہ تعالیٰ کی رحمت سے صحیح سلامت گھر واپس آئے گا۔

## جانور کے خشک دودھ کے لئے:

اگر کسی جانور کا دودھ خشک ہوگیا ہو اور کوئی چاہے کہ یہ جانور پورے طور پر دودھ دینے لگے تو ۶ دن تک چنے کے آٹے پر ۱۵ مرتبہ آیت ذیل پڑھ کر دم کر کے اس جانور کو کھلائے۔ انشاءاللہ وہ جانور پھر سے دودھ دینے لگے گا۔ آیت یہ ہے۔

**وَلَهُمْ فِيهَا مَنَافِعُ وَمَشَارِبُ أَفَلَا يَشْكُرُونَ وَاتَّخَذُوا مِنْ دُونِ اللَّهِ آلِهَةً سے مُحْضَرُونَ تک۔**

## جانوروں کی حفاظت کے لئے:

اگر جانور بیمار رہنے لگے تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل ان کی حفاظت اور تندرستی کا ضامن ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ صبح کو بعد از نماز فجر ۸ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر پانی کو دم کریں اور ان جانوروں کو پلادیں۔ یہ عمل تاشفا جاری رکھیں۔

انشاءاللہ بیمار جانور بہت جلد صحت یاب اور تندرست ہوجائے گا اور اگر اس عمل کو زندگی بھر جاری رکھیں تو جانور کبھی بھی نہ تو بیمار ہوگا اور نہ ہی تنگ کرے گا۔

## جلد شادی کے لئے:

جس کسی کے بچے یا بچی کی شادی کے معاملہ میں بے جا تاخیر اور رکاوٹیں پڑ جاتی ہوں اور معاملہ کھٹائی میں رہتا ہو اس کی خواہش اس فرض سے جلد عہدہ برآ ہونے کی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔



اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء پاک صاف کپڑے پہن کر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ۱۵ مرتبہ سورہ یٰسٓ اول وآخر درود مدنی ۱۲،۱۲ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگیں۔ انشاءاللہ چند دن کے عمل سے یہ رکاوٹ دور ہوجائے گی اور شادی بخیر وخوبی انجام پائے گی۔

## جنات سے دوستی کا عمل:

جنات سے دوستی کرنے کے بعد ان کو تابع فرمان بنا کر ان سے کام لینے کا ذیل کا عمل کارگر اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اکل حلال اختیار کرے۔ نماز پنجگانہ کی پابندی کرے اور ہر اس کام سے اجتناب کرے جس سے شریعت کے احکام کی خلاف ورزی ہوتی ہو۔ پھر ان کو تسخیر کرنے کے لئے ذیل کا عمل شروع کرے۔ اس بات کا خاص خیال رکھے کہ مسلمان جن قرآن پاک کی آیات کو پسند کرتے ہیں اور خلاف شرع کوئی کام نہیں کرتے۔ اس لئے خوش الحانی سے قرآن پاک کا ورد کرے۔

قمری مہینہ کے پہلے بدھ اور منگل کی رات کو نصف شب کو اٹھ کر غسل کرے اور پاک صاف لباس پہن کر نماز تہجد پڑھے۔ اس کے بعد بدھ، جمعرات اور جمعہ اور ہفتہ کے دن کے چار روزے رکھے۔ پھر اپنے لباس کو عطر لگائے اور تنہائی میں بیٹھ کر خوشبو، لوبان سلگا کر اس جگہ کو خوشبو سے معطر کرے۔ پھر کالی سیاہی کی دوات اور قلم کو لے کر تھوڑا سا سفید کاغذ، ایک ٹکڑا موم خالص اور ایک ہزار دانوں پر مشتمل تسبیح اور ایک ڈورا لا کر اپنے پاس رکھ لے۔ پھر مقررہ وقت پر بالخصوص بوقت تہجد اٹھ کر عمل کو یکسوئی اور توجہ سے شروع کرے۔ رات کو پڑھنے کی صورت میں موم بتی یا گھی کا چراغ جلائے۔ مٹی کے تیل کا چراغ بالکل نہ جلائے۔

نماز تہجد کے بعد پہلے اعوذ باللہ پھر بسم اللہ شریف اور ۸ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے۔ پھر ۶ مرتبہ سورہ یٰسٓ، سورہ دخان ۴ مرتبہ، سورہ سجدہ ۹ مرتبہ، سورہ ملک ایک مرتبہ۔ پھر

بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے کہ اے اللہ اپنے فضل وکرم سے مجھے میرے مقصود میں کامیاب کر۔ پھر صبح کی نماز کے بعد اپنا کام کاج جاری رکھے۔ چار روز اس طرح یہ عمل جاری رکھیں۔ ہفتہ کے روز عصر کی نماز سے قبل سفید کاغذ کے سات برابر ٹکڑے کرے اور باوضو حالت میں ایک کاغذ پر یہ آیت باری باری لکھے۔

**وَهُوَ الَّذِي يُحْيِي وَيُمِيتُ وَلَهُ اخْتِلَافُ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ** (سورۃ المومنون، آیت نمبر ۸۰) لکھے۔ دوسرے کاغذ پر **وَإِذَا قَضَىٰ أَمْرًا فَإِنَّمَا يَقُولُ لَهُ كُن فَيَكُونُ** (سورہ البقرہ، آیت نمبر ۱۱۷) لکھے۔ تیسرے کاغذ پر **فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللَّهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ** (سورہ البقرہ، آیت نمبر ۱۳۷) لکھے۔ چوتھے کاغذ پر **ثُمَّ إِذَا دَعَاكُمْ دَعْوَةً مِّنَ الْأَرْضِ إِذَا أَنتُمْ تَخْرُجُونَ** (سورہ روم، آیت نمبر ۲۵) لکھے۔ پانچوں کاغذ پر **فَإِذَا هُم مِّنَ الْأَجْدَاثِ إِلَىٰ رَبِّهِمْ يَنسِلُونَ** (سورہ یٰسٓ، آیت نمبر ۵۰) لکھے۔ چھٹے کاغذ پر **وَنُفِخَ فِي الصُّورِ فَإِذَا هُم مِّنَ الْأَجْدَاثِ إِلَىٰ رَبِّهِمْ يَنسِلُونَ** (سورہ یٰسٓ، آیت نمبر ۵۰) ساتویں کاغذ پر **يَوْمَ يَخْرُجُونَ مِنَ الْأَجْدَاثِ سِرَاعًا فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللَّهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ** (سورہ بقرہ، آیت ۱۳۷) لکھے۔

پھر ان ساتوں پرچوں کو اپنے پاس ڈورے سے باندھ کر اپنے سر کی پگڑی یا ٹوپی میں رکھ لے۔ اس کے بعد چار رکعت نماز نفل اس طریقے سے ادا کرے کہ پہلی رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے سورہ دخان ۴ بار اور دوسری رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے سورہ یٰسٓ ۶ بار پڑھے۔ تیسری رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے سورہ سجدہ ۹ بار پڑھیں۔ چوتھی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ ملک ایک بار پڑھے۔ ہر سجدہ میں سبحان ربی الاعلیٰ پڑھنے کے بعد یہ دعا بھی پڑھے۔

**سبحان من لبس الفرو قال به سبحان من تکلف بالحمد وتکرم به سبحان من اخفی کل شئی بعلمه سبحان**



**من لاینبغی السبیح الا له سبحان من اذا اراد شیاعان یقول له کن فیکون سبحان من اذا اراد شیئاً کان ومالم یشاء لم یکن سبحان ذی المن والفضل والنعم سبحان ذی العلم والعلم سبحان ذی الطول والفضل سبحان ذی العرش واللوح والقلم والنور**

پاکی ہے اس کو جس نے عزت کا لباس پہنا اور اس کے ساتھ فرمایا پاکی ہے اس کو جو حمد کے ساتھ دم کرم کرتا ہے۔ بزرگی ہے ساتھ اس کے پاک ہے وہ ذات جس نے ہر چیز کو اپنے علم کے ساتھ شمار کیا ہے۔ پاک ہے وہ جس کے سوا کسی کی تسبیح لائق نہیں۔ پاک ہے وہ جب ارادہ کرتا ہے کسی چیز کے پیدا کرنے کا تو اس سے فرماتا ہے ہوجا پس وہ ہوجاتا ہے۔ پاک ہے وہ جس چیز کا ارادہ فرماتا ہے وہ ہوتی ہے اور جس کا ارادہ نہیں کرتا وہ نہیں ہوتی۔ پاک ہے وہ احسان اور فضل اور نعمتوں والا پاک ہے۔ وہ علم اور کرم والا پاک ہے۔

سجدہ سے سر اٹھا کر یہ دعا پڑھے۔

"اے اللہ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں بہ طفیل مقاصد عزت کے تیرے عرش سے اور منتہائے رحمت سے تیری کتاب سے اور مانگتا ہوں تیرے اس عظیم اعظم اور ذات کریم وکرم کے ساتھ اور کلمات تامہ کے ساتھ کہ مسخر کر دے نیک بخت جناب میں سے ایک جن جو میری دنیوی کام میں میری مدد کرے۔"

اس طرح چاروں رکعت پوری کرے پھر سلام پھیرے۔ اس بات کا خاص خیال رکھے کہ بوقت نماز سورج طلوع ہوئے نو گھنٹے گزر جائیں اور دسویں ساعت شروع ہو چکی ہو۔ اس وقت عامل کے پاس سات مسلمان جن آئیں گے جو کہ بڑی عاجزی کے ساتھ السلام علیکم کا نذرانہ پیش کریں گے۔ اس وقت کسی قسم کی گھبراہٹ کا مظاہرہ نہ کرے اور جواب میں وعلیکم السلام کہے۔ اپنے سر سے ٹوپی یا پگڑی اتارے اور اس میں سے سات پرچے نکالے اور ان میں سے پہلا پرچہ نکال کر بلند آواز سے اس آیت کو پڑھے اور ان سے

یہ پوچھے کہ یہ پرچہ کس کا ہے۔ ان میں سے جو کہے کہ یہ پرچہ میرا ہے تو اس کا نام پوچھے۔ جب وہ جن اپنا نام بتادے تو اس کے کاغذ پر اس کا نام لکھے اور اس سے کہے کہ اپنی مہر لگاؤ۔ جب وہ مہر دے دے تو اس کو موم لگا کر اس آیت مبارکہ کے نیچے لکھے تاکہ موم اس پر اچھی طرح چپک جائے اور موم میں مہر کے حروف آ جائیں۔ اسی طرح باری باری ہر جن سے اس کا نام پوچھ کر پرچے پر لکھتا جائے اور مہریں لگاتا جائے اور ان سے باری باری وعدہ لے کر جب ان کو بلایا جائے تو وہ حاضر ہو کر اس کی مدد کریں گے۔ جب جنات وعدہ کرلیں تو پھر ان کو خوشی سے اجازت دے کر رخصت کردے۔ ان تمام پرچوں کو کسی صاف ستھری اور پاک جگہ پر حفاظت سے رکھے تاکہ بوقت ضرورت کام آئیں۔

جب کبھی ان جنات کی ضرورت ہو تو کسی بھی فرض نماز کی ادائیگی کے بعد جس کاغذ کو نکالنا چاہتا ہے نکالے اور باوضو حالت میں دعا کرے۔

دعا کرتے ہی مطلوبہ جن حاضر ہوجائے گا اور جو بھی جائز کام ہوگا وہ فوراً پورا کرے گا۔ نیک کام کے لئے جہاں جانا چاہے گا اس کے ساتھ جائیں گے اور غلط کام کی صورت میں اس کے دشمن ہو کر نقصان پہنچائیں گے اور کام بھی نہیں کریں گے۔ اس بات کا خیال رکھیں کہ بوقت عمل حاضر ہونے کے جن اگر عامل ڈر گیا تو پھر بیمار ہوجائے گا اور ساری محنت اکارت جائے گی۔ اس لئے کسی صاحب حال بزرگ کی زیرنگرانی اس عمل کو کرے۔ ہر جمعرات کو ایک مرتبہ چاروں سورتوں کو اسی ترتیب سے ایک ایک مرتبہ لازماً ورد میں رکھے۔ اس سے جنات ساری زندگی مطیع وفرمانبردار رہیں گے۔

## جنات کا خوف:

جس جگہ سے گزرتے ہوئے جنات کا خوف آتا ہو تو ایسے میں باوضو حالت میں وہاں سے سورہ یٰس ۱۴ بار پڑھ کر گزرنے سے جنات کا خوف ختم ہوجاتا ہے اور اسے کوئی گزند بھی نہیں پہنچتی۔ اول وآخر درود الصوفی ۸ مرتبہ لازمی پڑھے۔



## جنات کو تابع کرنا:

جو عامل جنات کو تابع کرنے کے خواہش مند ہوں ان کے لئے یل کا عمل بے حد مفید اور اکسیر ہے۔

اس عمل کے لئے خلوت اور اکل حلال ضروری ہے تاکہ کسی کی ۔اخلت کا اندیشہ نہ ہو۔ نیز نماز پنجگانہ کی پابندی بھی لازمی ہے۔

اس مقصد کے لئے صندل کی اگربتی روشن کرے۔ پاک صاف لباس پہن کر عطر صندل لگائے۔ چار سو بتیس دانوں کی تسبیح ہاتھ میں رکھے۔ جو کی روٹی اپنے ہاتھ سے پکا کر کھایا کرے۔ قمری ماہ کی پہلی اتوار سے رات کو اٹھ کر نماز تہجد پڑھے۔ پھر تین مرتبہ یہ کلمات پڑھے۔

''اللہ کے نام سے شروع جو بڑا مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔ اے اللہ! نہیں ہے آسمانوں میں ذرات اور نہ زمین میں ذرے، نہ پہاڑوں میں سنگریزے اور نہ سمندروں میں قطرے اور نہ آنکھوں میں دنبالے اور نہ نفسوں میں خطرات مگر وہ تجھ پر دلالت کرنے والے ہیں اور تیرا مشاہدہ کرنے والے ہیں اور تیرے ملک میں متحیر ہیں۔ تجھ سے سوال کرتا ہوں۔ ہر چیز کے تسخیر ہونے کے لئے اور تو مجھے توفیق دے۔ اس کی جو تجھ کو راضی کرے اور تو ہی میرا پروردگار ہے اور تجھ ہی پر میرا بھروسہ ہے اور نہیں طاقت نیکی کی اور نہ گناہ سے بچنے کی لیکن خدا بزرگ و برتر کی توفیق سے اور اے اللہ ہمارے سردار حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل واصحاب پر درود پاک اور سلام نازل فرما۔''

پھر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر تین مرتبہ درود مدنی بھیجے۔ پھر ۵۲ مرتبہ آیت مبارکہ سَلٰمٌ قولًا من رب رحیم اور اوپر والی عزیمت کو ایک ایک مرتبہ بعد نماز فجر، چاشت اور مغرب کو پڑھنا اپنے اوپر لازم کرے۔ اس عمل کے بعد اچھے اچھے خواب اور نورانی چہرے نظر آئیں گے۔ لیکن ان سے پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ بیس دن کے عمل کے بعد ایک موکل نورانی سامنے آئے گا اور بہت زیادہ ہمدردی دکھلانے کے ساتھ ساتھ ہر طرح

## جنات کی کارستانی:

جس گھر میں جنات رہتے ہوں اور وہ سخت تنگ کرتے ہوں، گھر میں کنکر اور پتھر اور گندگی پھینکتے ہوں اور پریشانیوں سے گھر کے تمام افراد کا برا حال ہو تو ایسے میں اس مشکل سے نجات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے تانبے کی چار عدد کیلیں، تین انچ لمبی تیار کروائیں اور ہر کیل پر سورہ یٰسٓ اس طریق سے پڑھیں کہ ہر آیت سَلٰمٌ قولاً من رب رحیم کی تکرار ۵۵ مرتبہ ہو۔ پھر سورہ یٰسٓ بقیہ مکمل پڑھیں۔ اس کے بعد ان چاروں کیلوں کو اس آیت کے ورد کے ساتھ مکان کے چاروں کونوں میں گاڑ دیں۔

اب لوبان لے کر اسی طریق سے سورہ یٰسٓ ۴۱ مرتبہ پڑھ کر ۱۰ دن تک دم کریں اور پھر اس دم شدہ لوبان کو ۵ سے ۱۰ دن تک، دہکتے ہوئے کوئلوں پر ڈال کر پورے گھر میں دھونی دیں۔

انشاءاللہ اس عمل کی بدولت جنات اپنی کارستانیاں چھوڑ کر اس گھر سے ہمیشہ کے لئے بھاگ جائیں گے اور وہ گھر ہمیشہ کے لئے اَمن وسکون کا گہوارہ بن جائے گا۔

## چشم خلائق میں معزز ہونا:

چشم خلائق میں معزز ہونے کے خواہاں حضرات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں بعد از نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود مدنی ۱۲،۱۲ مرتبہ پڑھے۔ پھر کسی سفید کاغذ پر مشک، زعفران سے سورہ یٰسٓ لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے بازو پر باندھے۔ انشاءاللہ اس نقش معزم کی بدولت جس جگہ بھی جائے گا عزت واحترام پائے گا۔ حفاظت نقش لازمی ہے۔ پاکی و پلیدی کا خاص خیال رکھے۔ ہر مقصد میں بفضل باری تعالیٰ کامیابی ہوگی۔



کا لالچ دے گا۔ لیکن عامل کو اس طرف متوجہ ہونے کی ضرورت بالکل نہیں ہے اور اپنے ورد میں مصروف رہے اور انتہائی یکسوئی اختیار کرے۔ ۲۱ یوم مکمل ہونے پر خلوت والی جگہ یکدم نور سے منور ہو جائے گی اور چہار طرف یہی آیت مبارکہ لکھی ہوئی نظر آئے گی۔ اس وقت عامل کو اپنے آپ پر قابو رکھ کر انتہائی یکسوئی اور توجہ سے عمل جاری رکھنا ہوگا۔ جیسے ہی عمل ختم ہوگا ایک نورانی شکل وصورت والا شخص گھوڑے پر سوار آئے گا اور پیچھے اس کے لاتعداد مخلوق ہوگی۔ یہ گھڑ سوار نورانی شکل میں مسلمان جنات کا بادشاہ ہوگا جو آتے ہی خوش ترین طریقے سے السلام علیکم کہے گا۔ ایسے میں عامل پر فرض ہے کہ وہ اس کی تعظیم کے لئے کھڑا ہو جائے اور خوشی کا اظہار کرتے ہوئے سلام کا جواب دے۔ اس کے بعد جنات کا بادشاہ سوال کرے گا کہ ہمیں کیوں یاد کیا ہے۔ تو اس وقت اس کے شاہی آداب کو ملحوظ رکھ کر نہایت عاجزی سے اپنی ضرورت کا اظہار کرے اور یہ بات کہے کہ میں انتہائی عاجز بندہ ہوں اور امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے ہوں۔ مجھے بہت سی دنیاوی اور دینی حاجات پیش آتی رہتی ہیں۔ آپ کی وساطت سے حاجت براری کا امیدوار ہوں۔ مجھے کوئی ایسی نشانی مرحمت فرمائیں کہ جس وقت مجھے ضرورت پڑے آپ سے عرض کر کے آپ کی وساطت سے کام مکمل ہو جایا کرے۔ چونکہ مسلمان جنات کا بادشاہ ہونے کے ناطے وہ پاک کلام کی قدر کرتا ہے اور یہ عہد لے گا کہ اے شخص! کبھی جھوٹ نہ بولنا اور کسی سے اس بھید کو ظاہر نہ کرنا۔ برے اور گناہوں والے کاموں سے بچنا۔ ہم تمہیں ایک نشانی دیتے ہیں۔ جس وقت اس تسبیح کو تین مرتبہ اس آیت کے مطابق پڑھو گے تو تمہاری حاجت کو پورا کر دیا جائے گا۔ اس عہد کے بعد وہ چلے جائیں گے اور عامل پر لازم ہے کہ فوراً شکر الٰہی کے نوافل ادا کرے اور وہیں کی میٹھی شے پر ختم شریف پڑھ کر اس کا ثواب حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور اصحاب واولیائے عظام رضی اللہ عنہ کی روح پر فتوح کو پہنچائے اور بچوں میں شیرینی تقسیم کرے اور اس عہد کی پاسداری ہمیشہ ہمیشہ کرے۔

اگر یہ عمل ماہ رمضان المبارک میں شروع کرے تو زیادہ اچھے نتائج کا حامل ہوگا۔ بہتر ہے کہ یہ عمل کسی صاحب حال بزرگ کی زیر نگرانی کرے۔

## چور پکڑنے کا عمل:

اگر کسی کی کوئی شے چوری ہوگئی ہو اور اسے کسی پر شک ہو کہ اس نے اس کی چیز چرائی ہے تو ایسے میں اپنے شک کی تصدیق کے لئے ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔ اس عمل کے بعد جس کا نام سامنے آئے اس پر اپنی چوری کا بالیقین شک ظاہر کرے اور اسے پولیس میں دے دے۔ انشاء اللہ اس عمل سے چوری شدہ مال بازیاب ہو جائے گا۔

اس مقصد کے لئے کاغذ کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے اتنی تعداد میں لیں، جتنے افراد پر شک ہو اور ان پر ان کے علیحدہ علیحدہ نام معہ ان کی ماؤں کے نام لکھیں۔ پھر ہر پرچی کو علیحدہ علیحدہ گول کر کے گولیاں بنالیں تاکہ کسی کا نام ظاہر نہ ہو اور پھر ان گولیوں کو آپس میں اچھی طرح ملا دیں تاکہ ان کی پہچان ختم ہو جائے۔

مٹی کا ایک لوٹا لے کر دو آدمی باوضو حالت میں آمنے سامنے بیٹھ جائیں۔ اس کے بعد ایک گولی اٹھا کر مٹی کے لوٹے کی ٹونٹی میں ڈال دیں۔ پھر اس لوٹے کو دونوں آمنے سامنے بیٹھے ہوئے آدمی اپنے اپنے دائیں ہاتھ کی انگشت شہادت سے پکڑیں تاکہ ان کی انگلیوں پر سیدھا رہے اور ہلے نہیں ان میں سے ایک شخص سورہ یٰسین آہستہ آواز میں پڑھتا جائے اور جب وہ لفظ من المکرمین پر پہنچے تو اگر پہلی پرچی پر لوٹا خود بخود گھوم جائے تو سمجھ لیں کہ وہ چور ہے ورنہ باری باری ہر پرچی کو لوٹے میں ڈال کر اس عمل کو جاری رکھیں۔ جو چور ہوگا، اس کی باری پر لوٹا خود بخود گھوم جائے گا۔ ہر بار سورہ یٰسین اس طرح پڑھنی ہے۔ صرف اس کی پرچی کھول کر نام دیکھیں۔ پردے میں بات کو رکھیں۔ کیونکہ اللہ ستار العیوب ہے۔ اگر وہ شخص خاموشی سے سامان چوری واپس کردے تو ٹھیک ورنہ اس کے خلاف قانونی چارہ جوئی کریں۔

اس کے ساتھ ہی چور سے اگلوانے کے لئے ذیل کا عمل بھی کریں۔ دریا کی پاک صاف ریت بھی اپنے پاس رکھیں اور پرچی والے شخص سے کہیں کہ اگر چوری کا مال دیتے ہو تو ٹھیک وگرنہ اس عمل سے تمہارا پیٹ پھول کر کپا ہو جائے گا اور مال نہ دینے کی صورت





میں پھٹ جائے گا۔ اس ریت کو تھوڑا تھوڑا اس لوٹے میں ڈالتے جائیں اور سورہ یٰسین پڑھتے جائیں۔ اس عمل سے چور کا پیٹ پھولنا شروع ہو جائے گا اور اس وقت تک پھولتا رہے گا جب تک وہ چوری کا مال واپس نہیں کرے گا۔ اس عمل میں نیت خالص اور عمل بڑھے دھیان سے کرنا لازمی ہے۔ بدنیتی سے عمل کرنے کی صورت میں مستوجب عذاب الٰہی ہوگا۔

## چہرے پر کشش پیدا کرنا:

جس کسی کا چہرہ بدنما اور بدصورت ہو اور لوگ اس سے نفرت کرتے ہوں تو ایسے میں اپنے چہرے کو خوبصورت اور پرکشش بنانے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے گائے کا تازہ دودھ ایک پاؤ لے کر اول و آخر آیت مبارکہ اللہ نور السموات والارض ۵ مرتبہ اور سورہ یٰسین ۶ مرتبہ باوضو حالت میں پڑھ کر دم کرے اور اس کو وہیں قبلہ رخ بیٹھے بیٹھے روئی سے اپنے چہرے پر خوب اچھی طرح لگائے۔ یہاں تک کہ چہرے کا کوئی حصہ خالی نہ رہے۔ اس کی آہستہ آہستہ مالش کرتا رہے اور دودھ لگاتا رہے۔ حتیٰ کہ سارا دودھ چہرے کی جلد میں جذب ہو جائے۔

چند یوم کے عمل سے ہی اس کا اثر خود بخود ظاہر ہوگا۔ خواتین بعد از پاکی حیض اس عمل کو شروع کریں تاکہ بے ادبی کا احتمال نہ رہے۔

## حاجت براری کے لئے:

اس مقصد کے لئے بروز جمعہ شب کو دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ۶ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر سلام پھیرے اور سورہ یٰسین ۴ مرتبہ اول و آخر درود مدنی ۳، ۳ مرتبہ پڑھ کر اس کا ثواب جملہ اولیائے عظام کو پہنچائے اور اللہ کے حضور دعا کرے۔ انشاء اللہ مقصد حل ہو جائے گا۔ یہ عمل ۱۲ جمعہ کرنا ضروری ہے۔

## حاجت روائی کے لئے:

جائز حاجات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں تھوڑی سی شکر لے کر بعد نماز فجر روزانہ اول و آخر درود الصوفی ۸،۸ مرتبہ اور ۴ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر دم کریں اور اس شکر کو چیونٹیوں کے سوراخ میں ۱۲ روز تک بلا ناغہ تھوڑی تھوڑی سی ڈال دیا کریں۔ انشاء اللہ چند یوم کے اندر اندر مطلوبہ حاجت پردہ غیب سے روا ہوگی۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعد نماز فجر ۱۲۷ مرتبہ آیت ذیل کا ورد کر کے اللہ کے حضور دعا مانگا کرے۔ یہ عمل تا حصول مقصد جاری رکھیں۔

فَسُبْحٰنَ الَّذِیْ بِیَدِہٖ مَلَکُوْتُ کُلِّ شَیْءٍ وَّ اِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ.

(سورۃ یٰسٓ آیت ۸۳)

## حاملہ کی صحت کے لئے:

دوران زچگی حاملہ کی صحت کو بحال رکھنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے سورہ یٰسٓ چار مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پلایا کریں۔ اس دوران حمل وزچگی ہر قسم کی تکالیف سے محفوظ رہے گی اور اس کی صحت بھی بحال ہو جائے گی۔

## حب کے لئے:

حب کے لئے ذیل کا عمل بے انتہاء کارگر ہے۔ لیکن ناجائز کاموں کے کرنے سے غضب الٰہی کا باعث ہوگا۔

اس مقصد کے لئے بعد از عشاء سات دانے بادام کی گریاں پر ۴۴ بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر دم کریں اور آخر میں طالب اور اس کی ماں اور مطلوب اور اس کی ماں کا نام لیں اور ان کو مطلوب کو کسی نہ کسی طرح کھلا دیں۔ انشاء اللہ مطلوب دیوانہ ہو کر بھاگا چلا آئے گا اور تا زندگی محبت میں دیوانہ رہے گا۔



## حرام کاری سے بچنے کے لئے:

اگر کوئی شخص حرام کاری جیسی عادت بد میں مبتلا ہو اور کسی طور سے اسے چھوڑنے کو تیار نہ ہو۔ ہر حربہ اس مقصد کے لئے ناکام ہو جائے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے کسی قبرستان میں سے کسی بوسیدہ قبر کی مٹی لا کر اس پر باوضو حالت میں ۱۳ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر دم کریں اور بعد ازاں اس مرد یا اس عورت کا نام لے کر یہ الفاظ کہے۔

"یا الٰہی اس مرد یا عورت کا بالوسیلہ سورہ یٰسٓ اس فعل بد سے نجات دے۔"

پھر اس مٹی کو کسی سفید پاک وصاف کپڑے میں باندھ کر کسی پھلدار درخت کے نیچے گڑھا کھود کر دفن کر دیں۔ انشاء اللہ چند یوم میں ہی وہ اس فعل بد سے خود بخود باز آ جائیں گے۔

## حصول اسرار الٰہی:

حصول اسرار الٰہی کا طالب فرد ذیل کا عمل کرے، اس کا مقصود حال ہوگا۔

اس مقصد کے لئے خلوت میں بروز جمعرات بعد نماز عشاء قبلہ رخ باوضو حالت میں بیٹھ کر عمل شروع کرے۔ دوران عمل کسی سے بات نہ کرے۔ پھر تعوذ، بسم اللہ پڑھ کر سورہ یٰسٓ کو شروع کرے۔ پہلی مبین پر ۱۱ مرتبہ سورہ فاتحہ اور ۷۶ مرتبہ یا باسط پڑھے۔ اس طریقے سے سات مبینوں پر سورہ فاتحہ، یا باسط اسی طرح پڑھتا رہے اور اول و آخر ۱۷ مرتبہ درود الصوفی بھی پڑھے۔ ۲۲ یوم تک بلا ناغہ عمل کرنے سے مقصد کا حصول ہوگا اور بفضل ایزدی اسرار الٰہی کا انکشاف ہوا اور ہر دعا قبول ہوگی۔

## حاجت ضروریہ کے لئے:

کسی بھی جائز اور مشکل حاجت جو کسی طور پر پوری نہ ہوتی ہو اور اس کی ضرورت

حل بھی لازمی اور جلد ہو تو اس امر کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔
اس مقصد کے لئے بعد نماز عشاء اسی جگہ بیٹھ کر سورہ یٰسٓ بمعہ بسم اللہ شریف چار بار اس طریق سے پڑھیں کہ **بسم الله الرحمن لامقصود الله لاموجود الاالله لامعبود الاالله لامطلوب الا الله لاالله الا الله ياسين والقرآن الحكيم** سے آگے پڑھتا ہوا جب کلمہ مبارک **سَلٰمٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ** پر پہنچے تو اس کلمے کی تکرار چار بار کرے۔ پھر سورہ یٰسٓ ختم کر کے یوں کہیں۔ **يامستجاب الدعوات بحق رسول الله محمد الرسول الله حاجت من رواكن به فضله** یوں ۴ بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر اپنی حاجت روائی کے لئے اللہ کے حضور گڑگڑا کر دعا مانگے۔ اول و آخر درود الصوفی ۸،۸ مرتبہ پڑھیں۔
بفضل تعالیٰ چند یوم کے عمل سے مطلوبہ حاجت پردہ غیب سے پوری ہوگی۔

## حصول حاجت:

حصول حاجت کے لئے ذیل کا عمل نافع ہے۔
اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں روزانہ بعد نماز فجر سورہ یٰسٓ کی آیت **سَلٰمٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ** ۵۵ مرتبہ اول و آخر درود مدنی ۱۲،۱۲ مرتبہ پڑھنے سے ہر حاجت خزانہ غیب سے اللہ تعالیٰ پوری فرماتے ہیں۔
کم از کم یہ عمل ۲۲ دن لازماً کرنا ہے۔

## حصول مراد:

کسی بھی مراد کے حصول کے لئے ذیل کا عمل نافع ہے۔
اس مقصد کے لئے ترک جمالی وجلالی کرے۔ اکل حلال اختیار کرے۔ شریعت مطہرہ کی پابندی کرے۔
نوچندی کی جمعرات سے عمل کو بعد نماز مغرب شروع کرے۔ اول و آخر درود مدنی ۱۲،۱۲ مرتبہ اور ۴ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھا کرے اور ہر روز سورہ یٰسٓ کی تعداد ایک ایک کر کے بڑھاتا جائے۔ چالیس یوم کے بعد پھر ایک مرتبہ سورہ یٰسٓ کی تعداد کو کم کر کے پڑھا کرے۔ یعنی اکتالیسویں روز سے انتالیس مرتبہ پڑھے اور اسی طرح ہر روز ایک ایک تعداد کم کرتا جائے۔ حتیٰ کہ دسویں روز ایک مرتبہ سورہ یٰسٓ پر آ جائے۔ اس عمل کے دوران ہی مراد حاصل ہو جائے گی۔ مگر عمل کو اسی روز تک ہر حال میں پورا کرے۔

## حصول مراد کے لئے:

حصول مراد کے لئے بفرمان نبی کریم ﷺ سورہ ن کا ذیل کا عمل بے حد اکسیر ہے۔
اس مقصد کے لئے وہ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ۴۰ مرتبہ سورہ یٰسٓ ایک ہی نشست میں اول و آخر درود الصوفی ۸،۸ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور مقصود کے لئے دعا کرے۔ اس کی برکت سے زکوٰۃ یٰسٓ ادا ہو جائے گی۔ اب ہر روز بعد نماز فجر اس کی مداومت ۴ مرتبہ رکھے۔ شفاء کے لئے اس کا پانی بنا کر پئے۔ رزق کے لئے ۴ مرتبہ پڑھ کر روزانہ دعا کیا کرے۔ ہر کام اور ہر مراد میں یہ عمل کفایت کرے گا۔

## حصول ملازمت:

ملازمت کے حصول میں ناکام حضرات ذیل کے عمل سے فائدہ اٹھائیں۔
اس مقصد کے لئے قمری مہینے کی تیرہ، چودہ اور پندرہ تاریخ کو روزہ رکھیں۔ نصف شب کو اٹھ کر غسل کر کے پاک صاف لباس پہنیں۔ پھر نماز تہجد پڑھیں۔ اس کے بعد اول و آخر درود مدنی ۱۲،۱۲ بار اور سورہ یٰسٓ بہ طریق ذیل پڑھنا شروع کرے۔ جب کلمہ **سَلٰمٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ** پر پہنچے تو اس کی تکرار ۷۵ مرتبہ کریں اور بعد میں بقیہ سورہ یٰسٓ ختم کر کے اپنے لئے رب العزت کی بارگاہ میں گڑگڑا کر دعا مانگیں۔ انشاء اللہ ۵ سے ۱۰ یوم تک عمل مذکورہ کی برکت سے مقصود حاصل ہوگا اور کہیں نہ کہیں ملازمت مل جائے گی اور تمام پریشانی بفضل تعالیٰ دور ہو جائے گی۔

حفاظت آسیب و بلا:

جس شخص کو کسی ایسی جگہ رہنے کا اتفاق ہو یا کسی سنسان راہ سے گزر ہو اور آسیب وبلا وراستے کی آفات سے محفوظ رہنا چاہتا ہو تو اس امر کے لئے ذیل کا عمل اختیار کرے۔

اس مقصد کے لئے باوضو ہو کر ۲ مرتبہ سورہ یٰسٓ اول و آخر درود الصوفی ۸،۸ مرتبہ پڑھ کر اپنے پورے جسم پر دم کرے اور پھر سورہ یٰسٓ پڑھتا ہوا اس راہ سے گزرتا چلا جائے۔ انشاءاللہ ہر قسم کے آسیب، شر بلا سے محفوظ و مامون رہے گا۔

حل الحاجات:

حل الحاجات کے لئے ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے اور بزرگان دین کا آزمودہ ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر اول و آخر درود مدنی ۳،۳ مرتبہ۔ اس کے بعد لفظ یٰسٓ ۴ مرتبہ پڑھ کر سورہ یٰسٓ کو شروع کرے۔ پہلی مبین پر پہنچ کر سورہ فاتحہ نستعین تک پڑھے اور شہادت کی انگلی کھڑی کرے۔ جب واضرب لہم سے پڑھتا ہوا التقدیر العزیز پر پہنچے تو اس آیت مبارکہ کی سات بار تکرار کرے۔ پھر ۱۵ مرتبہ یاقدیر، یاعزیز، یاعلیم پڑھے۔ جب آیت مبارکہ رب رحیم پر پہنچے تو اس کی ۱۰ مرتبہ تکرار کرے۔ اس کے بعد سات مرتبہ سَلٰمٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ پڑھے۔ پھر لفظ منھم پر پہنچ کر اس کی تکرار ۶ مرتبہ کر کے سورہ کو ختم کرے۔ پھر سورہ فاتحہ پڑھے۔ جب نستعین پر پہنچے تو انگشت شہادت کھڑی کرے اور مکمل اذان کہے اور پھر سورہ فاتحہ کو مکمل کرے۔ اس کے بعد ۲۹ مرتبہ درود مدنی اور ۲۱ مرتبہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ يَاذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ پڑھے اور پھر ۲۱ مرتبہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ پڑھے اور آخر میں درود مدنی ۱۲ مرتبہ پڑھ کر اس کا ثواب حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی رحمتہ اللہ علیہ کی پاک روح کو پہنچائے اور اپنے مقصد کی کامیابی کے لئے اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ انشاءاللہ اس مشکل سے مکمل نجات مل جائے گی۔



حل مشکلات:

جو بھی کسی جائز مشکل کے لئے ذیل کا عمل کرے بفضل باری تعالیٰ اس کی مشکل پردہ غیب سے حل ہوگی۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں بعد از نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود مدنی تین تین مرتبہ اور سورہ یٰسٓ کو اس طریق سے شروع کرے کہ لفظ یٰسٓ کو ۴ مرتبہ پڑھے۔ پھر وَالْقُرْآنِ الْحَكِيْمِ سے فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ تک چار مرتبہ پڑھ کر یہ دعا مانگے۔

"اے میرے پروردگار! اے میرے خدا! جس کا نور اس کے اسرار غیب میں ہے اور اسرار اس کا اس کی خلق میں یعنی عالم شہود میں ہے۔ مجھے محفوظ رکھ کوتاہ بینوں کی نظر سے اور حاسدین اور باغیوں کے رشک کی خاطر و سینہ پیر کینہ سے جس طرح تو نے روح کی حفاظت کی جسم کے اندر۔ البتہ تو ہی ہر شے پر قادر ہے۔ اس دعا کے بعد وَسَوَآءٌ عَلَيْهِمْ سے وَجَعَلَنِيْ مِنَ الطمُكْرَمِيْنَ تک پڑھے۔ پھر کہے اَللّٰهُمَّ اَكْرِمْنِيْ بِقَضَاءِ حَوَائِجِيْ وَاَكْرِمْنِيْ بِطَاعَتِكَ

"اے اللہ! میرے ساتھ کرم کر۔ میری حاجت روائی میں اور مجھ پر کرم اپنی اطاعت کی بجا آوری میں۔"

پھر یہاں اپنی حاجت کو بیان کرے۔ پھر ۴ مرتبہ آیت مبارکہ وما انزلنا علی قومه من بعده سے ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ تک پڑھے۔ پھر یہ دعا تین مرتبہ پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْوَاسِعِ۔

اس کے بعد ۴ مرتبہ یہ آیات پڑھے۔

وَالْقَمَرَ قَدَّرْنَاهُ سے سَلٰمٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ تک پھر چار بار یہ دعا پڑھے اَللّٰهُمَّ سَلِّمْنِيْ مِنْ آفَاتِ الدُّنْيَا وَفِتْنَتِهَا

"اے اللہ مجھے پناہ دے آفتوں اور دنیا کے فتنوں سے۔"

پھر پڑھے وَامۡتَازُوا الۡیَوۡمَ سے مِثۡلَهُمۡ بَلٰی تک پڑھتے ہوئے بَلٰی کا حرف اس طرح شامل کرکے یہ دعا ۴ مرتبہ پڑھے۔ بَلٰی وَاللّٰهُ قَادِرٌ۔

اس کے بعد اپنی جو بھی مشکل یا حاجت ہو وہ بیان کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اور اس کے ساتھ کہے کہ واللہ قادر اے اللہ تو قادر ہے۔ پس مجھے مال و علم عطا فرما۔

اگر کسی بیماری سے پریشان ہو تو بیماری کا نام لے کر اللہ تعالیٰ سے شفاء کا طالب رہے۔

اگر کسی کے ظلم سے تنگ آیا ہو تو اس ظالم اور اس کی ماں کا نام لے اور اس سے نجات کی دعا مانگے۔ پھر اس کے بعد اَوَلَیۡسَ الَّذِیۡ سے آخر سورہ تک پڑھے۔ ہر مشکل بفضل تعالیٰ غیب سے حل ہوگی۔ انتہائی سریع الاثر دعا ہے۔

## حل المشکلات:

ہر قسم کی مشکل کے حل کے لئے ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں بعد نماز عشاء اول و آخر درود مدنی ۱۲،۱۲ مرتبہ اور ۴ مرتبہ سورہ یٰسٓ اس طریقے سے پڑھے کہ ہر مبین پر ذیل کی دعا پڑھے۔ بعد میں اللہ کے حضور اپنے مقصود کے لئے دعا مانگے۔ ۲۲ یوم بلاناغہ عمل سے مقصود حاصل ہوگا اور مشکل حل ہوجائے گی۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ ارۡزُقۡنِیۡ رِزۡقَ طَیِّبًا

## حل مشکلات:

سخت مشکل درپیش ہونے کی صورت میں ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے ۴ روز تک قبرستان جاکر کسی ایک قبر کے دائیں طرف بیٹھ کر اس عمل کو شروع کریں۔ اول و آخر ۱۲،۱۲ مرتبہ درود شریف اور چالیس مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر تمام مردوں کو اس کا ثواب بخشے۔ سورہ یٰسٓ بلند آواز میں پڑھے اور اپنی حاجت کے لئے اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ تین دن کے عمل سے مذکورہ مشکل سے نجات مل جائے گی۔



## حیض کی زیادتی روکنا:

اگر کسی بھی جادو ٹونے یا طبی وجوہات کی بناء پر عورت کا خون حیض کثرت سے بہتا رہے اور کوئی بھی دوائی کارگر نہ ہوتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل کارگر اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے پان کا ایک پتہ لے کر اس پر باوضو حالت میں سیاہی سے سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ آیات مبارکہ کو ۶ مرتبہ لکھ کر اس پان کو کھالیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت خون حیض بند ہوجائے گا۔ یہ عمل زیادہ سے زیادہ تین دن کریں۔

## ختم کبیر سورہ یٰسٓ:

سورہ یٰسٓ کا ذیل کا ختم کبیر ہر قسم کی بیماری سے نجات کے لئے اکسیر اعظم ہے اور ماسوائے موت کے کوئی بھی بیماری ایسی نہیں جس سے شفاء حاصل نہ ہو۔

اس مقصد کے لئے طاق حالت میں افراد بیمار مرد کی صورت میں مرد اور بیمار عورت کی صورت میں عورتیں مریض کو اپنے پاس بٹھائیں یا لٹائیں اور ۲۲ مرتبہ سورہ یٰسٓ کا ورد اول و آخر ۲۲ مرتبہ درود مدنی پڑھیں۔ اس عمل کے دوران فضول گفتگو سے پرہیز کریں اور ایک ہی نشست میں یہ ورد مکمل کریں۔ پھر اس کا پانی بھی بنائیں اور اللہ کے حضور دعا کرکے مریض کو پلادیں۔

انشاء اللہ ہر قسم کی بیماری اور تکلیف فوری رفع ہوجائے گی اور مریض چند دنوں میں صحت یاب اور تندرست ہوجائے گا اور اگر مقدر میں موت لکھی ہے تو بھی بغیر کسی اذیت اور تکلیف کے بڑے امن و سکون کی حالت میں اپنے رب کی طرف مراجعت کر جائے گا۔

## خرابی جگر کے لئے:

خرابی جگر کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و مشک سے انار کی لکڑی کے ساتھ چینی کی صاف پلیٹ پر سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ

(مریض اور اس کی ماں کا نام) فلاں بن فلاں کے نیچے ۱۴ مرتبہ لکھے اور ہر دفعہ اس کے نیچے ۱۴ مرتبہ لکھے اور ہر دفعہ شد لکھے اور اس کو صاف پانی سے دھولیں اور اس پانی پر اول و آخر درود ۱۰، ۱۰ مرتبہ سورہ یاسین ۸ دفعہ پڑھ کر دم کرلیں۔

انشاء اللہ اس عمل کے ۸ روز تک کرنے سے مرض جگر سے مکمل نجات و شفا ءِ مل جائے گی۔ پانی صبح نہار منہ استعمال کرنا ہے۔

## خطرناک مہم آسان ہو:

اگر کسی خطرناک مہم پر جانے کا ارادہ ہو تو ایسی صورت میں بدھ کے دن جبکہ رات جمعرات کی ہو، مسجد کے حجرے میں یا مسجد کے ایک کونے میں اعتکاف کی نیت سے بیٹھ جائے۔ ۴ روز اعتکاف کی نیت کرے۔ ہر روز نماز عشاء کے بعد اول و آخر ۸، ۸ بار درود پاک پڑھے اور ۲۲ بار سورہ یٰسٓ پڑھے۔ ہر مبین پر ایک بار سورہ فاتحہ پڑھے۔ ۱۰ دن تک اس عمل کو کرے۔

اعتکاف ختم کرنے سے پہلے اللہ تعالیٰ سے اس مہم کے بارے میں دعا مانگے۔

انشاء اللہ تمام مشکلات دور ہو جائیں گی۔

## خواب بندی کے لئے:

اگر کسی کو بے حد زیادہ خواب آتے ہوں اور ان بے سروپا خوابوں کی وجہ سے وہ حد درجہ پریشان رہتا ہو۔ دل و دماغ بوجھل اور طبیعت بے چین رہتی ہو تو ان خوابوں کو روکنے کے لئے اور طبیعت کی بحالی کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں سفید کاغذ پر خیالی تصویر انسانی شکل کی بنائیں اور اس کو خواب میں پریشان کرنے والا دشمن تصور کریں۔ اس کے بعد سات عدد فولادی سوئیاں لے کر ہر سوئی پر تین تین بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر دم کریں۔ اس کے بعد ان میں سے دو سوئیاں تصویر کی دونوں آنکھوں میں، دو سوئیاں دونوں ہاتھوں میں، دو سوئیاں دونوں پاؤں میں اور ایک سوئی پیٹ میں گاڑ دیں۔ پھر عود و عنبر جلائیں اور اس تصویر کو اس تصور کے ساتھ آگ میں جلائیں کہ آپ دشمن کو جلا رہے ہیں۔ تصویر اچھی طرح جلنی چاہئے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت برے خواب آنا بند ہو جائیں گے اور اس سے ہمیشہ کے لئے جان چھوٹ جائے گی۔

## خوف و ہراس سے امن:

خوف و ہراس سے امن کے لئے ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز فجر یا عشاء اول و آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ مرتبہ۔ سورہ یٰسٓ ۴ مرتبہ اس طریق سے پڑھیں کہ ہر مرتبہ آیت سَلٰمٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ کو ایک مرتبہ پڑھ لیا جائے۔ ۱۰ یوم کے بلا ناغہ عمل سے خوف و ہراس سے امن میں رہے گا اور کسی قسم کا ڈر خوف تنگ یا پریشان نہ کرے گا۔

## دائمی مرض کا علاج:

دائمی مرض کے علاج کے لئے اس عمل کا عامل ہونا ضروری ہے اور اس مقصد کے لئے زکوٰۃ عمل ادا کرنا لازمی ہے۔

اس مقصد کے لئے اکل حلال اختیار کرتے ہوئے یکم سے ستائیس کی شب تک اول و آخر درود مدنی روزانہ ۱۹ مرتبہ اور ستائیس دنوں میں سورہ یٰسٓ کی آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۲۳۶۰ مرتبہ پڑھے۔ اس سے عمل کی زکوٰۃ پوری ہو جائے گی۔ پھر اس آیت کی ایک ہی سانس میں ۵۹ مرتبہ پڑھنے کی مشق کرے۔ مگر مشق صاف الفاظ میں ہونی چاہئے۔

علاج کی ترکیب یہ ہے کہ مریض کے پاس باوضو حالت میں جائے اور مریض کے داہنے ہاتھ کا انگوٹھا اپنے ہاتھ کی شہادت کی انگلی اور انگوٹھے سے پکڑ کر ایک بار بسم اللہ شریف اور ایک بار درود مدنی پڑھے۔ پھر آیت مبارکہ ایک ہی سانس میں ۵۹ مرتبہ پڑھ کر اپنا سانس توڑ دے اور ایک مرتبہ درود مدنی پڑھ کر اس کا انگوٹھا جھٹکے کے ساتھ چھوڑ دے۔

انگوٹھا چھوڑتے وقت یہ تصور رکھے کہ مریض کا سارا مرض جھٹک دیا ہے اور وہ صحت یاب ہورہا ہے۔ مریض خواہ کتنا لاعلاج مرض والا ہو، اس آیت کی بدولت چند یوم میں صحت یاب ہوجائے گا۔ دوران عمل عامل ہر قسم کی ترک جلالی اور جمالی کو اختیار کرے۔

## دردزہ کا علاج:

دردزہ کے علاج کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے وہ عورت اگر خود کر سکے تو فبہا ورنہ جو بھی عورت اس کے پاس موجود ہو وہ باوضو حالت میں یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ وَبِحَقِّ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۵۶ مرتبہ پڑھ کر اس عورت کی پیشانی پر دم کردے۔

انشاء اللہ اس عمل سے دردزہ فوراً رک جائے گا اور اگر ہوگا بھی تو وہ قابل برداشت ہوگا۔ ایسی حالت میں یہ عمل دوبارہ دہرائیں۔ مجرب ہے۔

## دردشقیقہ کے لئے:

دردشقیقہ جو صبح سورج نکلنے کے ساتھ شروع ہوکر غروب آفتاب تک رہے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ کا نقش پانچ لائنوں میں باوضو حالت میں سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے لکھیں اور اس کو صندل کے شربت میں گھول لیں اور اس شربت کو دن میں تین مرتبہ پی لیں اور ایک اور نقش بنا کر گلے میں ڈالیں۔

انشاء اللہ ۱۰ دن تک پینے والا عمل روزانہ کرکے پینے سے اس مرض سے چھٹکارا مل جائے گا۔

## دشمن کی زبان بندی:

دشمن کی زبان بندی اور اسے لاچار کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد کارآمد



ہے۔ ناجائز کام سے گریز کریں ورنہ مستوجب عذاب الٰہی ہوں گے۔

اس مقصد کے لئے کسی بھی مقررہ وقت پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر گیارہ دن تک آیت ذیل کا ورد ایک سو ایک مرتبہ کریں۔ اس عمل سے دشمن لاچار اور عاجز ہوکر اپنے فعل بد سے باز آجائے گا۔ آیات یہ ہیں۔

اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ سے لے کر يَرْجِعُوْنَ تک۔

(سورۃ یٰسٓ، آیت نمبر ۶۵ تا ۶۷)

## دشمنوں کے مابین جدائی ڈالنا:

دو دشمنوں کے اتحاد کو توڑنے اور جدائی ڈالنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اول وآخر درود مدنی ۳ بار اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْقَادِرِيْنَ عَلٰى اَعْدَاءِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ سات سات مرتبہ اور سورہ فاتحہ ۱۶ مرتبہ پڑھ کر سورہ یٰسٓ اس طرح شروع کرے کہ پہلی مبین پر پہنچے تو کہے بحق سورہ یٰسٓ اور آیت مبارکہ فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (سورۃ الانعام، آیت نمبر ۴۵) پڑھ کر اپنی ہتھیلی زمین پر مارتے ہوئے دشمنوں اور ان کی ماؤں کا نام لے اور ۴ بار آمین کہے۔ اس کے بعد سورہ یٰسٓ شروع کرے۔ ہر بار اگلی مبین پر یہی الفاظ ادا کرے۔ اس طرح ہر مبین پر دم کرتے ہوئے آخری مبین تک پڑھے۔ پھر اللہ تعالیٰ کے حضور اپنے مقصد کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ چند یوم میں ہی اس عمل کی بدولت دشمنوں کے مابین جدائی ہوجائے گی اور وہ دشمنی سے باز آجائیں گے۔

ناجائز کاموں کے لئے یہ عمل بالکل نہ کریں۔

## دشمنوں میں عداوت ڈالنا:

اگر کسی کے دشمن زیادہ تعداد میں ہوں اور وہ اس کے خلاف متحد ہوکر اس کو حد

سے زیادہ پریشان اور تنگ کرتے ہوں اور کسی صورت ان سے پیچھا نہ چھوٹتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔ اس سے ان کے درمیان پھوٹ اور عداوت پڑ جائے گی اور وہ آپس میں ہی دست و گریبان ہو کر پیچھا بالکل چھوڑ دیں گے۔ یاد رہے کہ ناجائز عمل کی صورت میں مستوجب عذاب الٰہی ہوگا۔

اس مقصد کے لئے بروز منگل بعد نماز فجر باوضو حالت میں مٹی کا کچا برتن لے کر اس پر ۱۰ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر دم کریں۔ آخر میں اپنے دشمنوں کا نام لے، پھر اس برتن کو کسی کے ہاتھوں میں دے کر وہاں بھیج دے جہاں وہ دشمن اکٹھے ہوئے ہوں اور اس برتن کو ان کے سامنے زور سے پھینک کر توڑ دے۔ انشاء اللہ ان کے درمیان اسی وقت فساد اور جھگڑا شروع ہو جائے گا اور پھر مستقل عداوت اور جدائی پیدا ہو جائے گی۔

## دعا در بارگاہ الٰہی:

جو شخص یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اس سے راضی ہو جائے اور اسے اپنی بارگاہ میں مقبول بنالے تو اس کو چاہئے کہ ہر روز نماز فجر کی ادائیگی کے بعد ۴ بار سورہ یٰسٓ پڑھنے کا معمول بنالے تو اسے اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل ہو جائے گی اور اس کے دل میں اللہ تعالیٰ کی محبت پیدا ہو جائے گی۔ پھر اس کی جو بھی حاجات ہوں گی وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے خود بخود پوری ہوتی رہا کریں گی۔

اللہ تعالیٰ اس کے گناہ معاف فرمادے گا اور اس کی نگہبانی کا فریضہ ملائکہ کے سپرد کردے گا۔ کوئی جن یا انسان اسے کسی طرح سے نقصان نہ پہنچا سکے گا اور وقت نزع اس پر آسان ہو جائے گا۔ اس کی قبر روشن اور فراخ ہوگی۔ قیامت کے روز پل صراط سے آسانی سے گزرے گا۔ حوض کوثر سے پانی نصیب ہوگا۔ نامہ اعمال داہنے ہاتھ میں ملے گا۔

سورہ یٰسٓ میزان کے پلڑے میں بھاری رہتی ہے اور گناہ گار کی سفارش کرتی ہے۔



## دل کی قوت کے لئے:

دل کی قوت اور مضبوطی کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے سورہ یٰسٓ ۸ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلانے سے دل کی قوت اور طاقت بڑھ جاتی ہے اور کمزوری کا نام و نشان بھی باقی نہیں رہتا ہے۔

## دوستی کے لئے:

دو دوستوں کے درمیان محبت و بھائی چارہ پیدا کرنے کے لئے ذیل کا عمل بہترین ہے۔

اس مقصد کے لئے بادام کی دو گریاں لے کر ان پر باوضو حالت میں اول و آخر درود مدنی ۳ بار، سورہ یٰسٓ ۴ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا بھی مانگے اور ایک ایک گری دونوں دوستوں کو کھلا دے۔ انشاء اللہ اس عمل سے ان کے درمیان بے مثل محبت پیدا ہو جائے گی اور بے وجہ ناچاقی دور ہو جائے گی۔

## دل گھبرانا:

دل کے مرض میں مبتلا افراد کے لئے ذیل کا عمل نافع اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اسم سَلَامُ کا نقش بہ طریق ذیل کسی باریک کاغذ پر بنا کر روزانہ اسے شہد میں لپیٹ کر بسم اللہ شریف پڑھ کر اکتالیس یوم تک نگل لیا کرے اور اسی کے نقش زعفران سے سفید کاغذ پر دو عدد لکھے اور ایک تعویذ کو موم جامہ کر کے گلے میں پہن لے اور دوسرے تعویذ کو بوتل میں ڈال کر پانی بنالے اور یہ پانی دن میں تین سے پانچ مرتبہ دو گھونٹ کر کے پی لیا کرے۔ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| سَلَامُ | سَلَامُ | سَلَامُ |
| سَلَامُ | سَلَامُ | سَلَامُ |
| سَلَامُ | سَلَامُ | سَلَامُ |

سَلَامٌ سَلَامٌ سَلَامٌ

س ل ا م

م س ا ل

ل م ا س

س ل ا م

اس عمل کی بدولت چند دنوں میں ہی آرام آجائے گا اور اکتالیس یوم کے باقاعدہ عمل سے اس مرض سے ہمیشہ کے لئے جان چھوٹ جائے گی۔

## دماغی قوت بڑھانا:

جس شخص کو بھولنے کی عادت ہو اسے چاہئے کہ چینی کی پلیٹ میں مشک و زعفران سے سورہ یٰسٓ لکھے اور اس پلیٹ کو سامنے رکھ کر ۱۱ بار سورہ یٰسٓ پڑھے اور دم کرے۔ پھر بارش کے پانی سے پلیٹ دھو کر پی لے۔ اس عمل سے انشاء اللہ حافظہ کو تقویت حاصل ہوگی۔

## رات کو سوتے میں چلنا:

اگر کسی بچے یا بڑے کو رات کو سوتے میں چلنے کی عادت پڑ گئی ہو اور اس عادت سے گھر والے پریشان رہتے ہوں اور یہ عادت چھوٹنے کا نام نہ لیتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اسم حسنیٰ سَلَامٌ کو علیحدہ علیحدہ حروف میں زعفران و گلاب سے ۲۲ مرتبہ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سفید کاغذ پر لکھیں۔ اس طریق سے دس نقش تیار کریں اور ان پر آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۵۵ مرتبہ اول و آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ ایک نقش کو موم جامہ کر کے گلے میں پہنائیں اور بقیہ ایک نقش روزانہ پانی میں گھول کر پی لیں۔

انشاء اللہ اس عمل سے اس عادت سے جان چھوٹ جائے گی۔ اگر پھر کوئی تھوڑی بہت کسر باقی رہے تو مزید ۱۰ یوم کے لئے نقش بنا کر ۱۰ یوم مزید پانی پئے تا کہ اس عادت سے



ہمیشہ کے لئے جان چھوٹ جائے۔

## رزق غیبی:

مفلسی، تنگدستی اور قرض کے بوجھ تلے دبے حضرات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز عشاء اول و آخر درود مدنی ۱۳ مرتبہ اور ۲ مرتبہ سورہ یٰسٓ مبین در مبین پڑھیں۔ یعنی ہر ایک بار مبین تک ختم ہونے پر شروع سے دوسری مبین تک پڑھے۔ پھر تیسری، پھر چوتھی، پھر پانچویں، پھر چھٹی اور پھر ساتویں مبین پر ختم کریں۔ انشاء اللہ ۲۰ یوم کے عمل سے اللہ تعالیٰ غیب سے روزی کا بندوبست فرمائیں گے اور یہ معلوم بھی نہیں ہوگا کہ رزق کہاں سے آتا ہے۔

شرط عمل یہ ہے کہ رزق حلال اختیار کرے۔ دوران تلاوت کسی سے گفتگو نہ کرے۔ امور شرعیہ کی پابندی کرے اور اپنے عمل کا ذکر کسی سے بھی نہ کرے۔ اس عمل کے دوران کئی مخصوص اشارات بھی ملتے ہیں۔ لیکن ان کی طرف توجہ بالکل نہ دے اور اپنے عمل کی مداومت جاری رکھے۔ اس عمل کی بدولت رزق وہاں سے ملے گا جہاں سے گمان بھی نہ ہو۔

## رضائے الٰہی کے لئے:

رضائے الٰہی کے حصول کے خواہاں افراد کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ کا معمول بعد از نماز فجر ۴ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگنا ہے۔ اکل حلال کے ساتھ اس عمل سے بہت جلد قربت الٰہی حاصل ہو جائے گی اور اس کی تمام حاجات پردہ غیب سے پوری ہوا کریں گی۔

## رفع اثر جادو و طلسم:

رفع اثر جادو و طلسم کے لئے ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے گندم کا صاف ستھرا دانہ لے کر اس پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ یٰسٓ ٦ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس دانے کو موم جامہ کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت جادو طلسم کا اثر زائل ہو جائے گا۔

## رفع تنگی و احتیاج:

تنگی اور محتاجگی دور کرنے کے لئے ذیل کا عمل فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ نماز فجر کی سنتوں اور فرضوں اور مغرب کی فرضوں اور سنتوں کے درمیان اول و آخر درود شریف ۲،۲ مرتبہ اور ۴،۴ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ اس کی محتاجگی اور تنگی رزق دور ہو جائے گی اور پردہ غیب سے رزق عطا ہوگا اور وہ غنی بن جائے گا۔

## رکاوٹ نکاح دور کرنا:

اگر کسی کا جائز نکاح کسی وجہ سے رک گیا ہو یا کوئی اس معاملے میں رکاوٹ کا باعث بن رہا ہو تو ایسے میں اس رکاوٹ کے دور کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد موثر ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر تھوڑی سی شیرینی لے کر اس پر ١٠ مرتبہ سورہ یٰسٓ، ١٤ مرتبہ سورہ الشمس اور ٦ مرتبہ سورہ نبا پڑھ کر دم کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کہ اللہ اس نیک کام میں مدد دے۔ پھر اس شیرینی کو دونوں اطراف کے لوگوں میں تقسیم کر دے۔ بالخصوص باعث رکاوٹ بننے والوں کو ضرور کھلائے۔ رکاوٹ بفضل ایزدی دور ہو جائے گی اور نکاح ہنسی خوشی سے ہو جائے گا۔

## رکاوٹوں سے بچنے کے لئے:

جو شخص اس بات پر حیران ہو کہ اس کے ہر کام میں ناگہانی رکاوٹیں پڑ جاتی ہیں اور ہر مقصد اپنے انجام پر بخیر و خوبی پہنچتے پہنچتے یکدم خراب ہو جاتا ہے یا وہ کام بہت ہی



تاخیر کا باعث ہو کر نقصان کا باعث بنتا ہو یا ناگہانی حادثات سے دوچار رہتا ہو، تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے صبح کو بوقت فجر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ یٰسٓ کو بمعہ بسم اللہ شریف سفید کاغذ پر کالی سیاہی یا زعفران و گلاب سے لکھ کر اس پر ۴ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر دم کر کے موم جامہ کر کے اپنے گلے میں ڈال لے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت وہ ان تمام ناگہانی رکاوٹوں اور حادثات سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## روزی میں برکت:

روزی میں برکت کے لئے ذیل کا عمل بے حد اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے سورہ یٰسٓ کی زکوٰۃ ادا کرنا لازمی ہے۔ ترک جلالی و جمالی کرے۔ قمری ماہ کے شروع میں ہر روز اول و آخر درود مدنی ١٣،١٣ مرتبہ اور ۴۷ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھے۔ اگر اس قدر تعداد میں نہ پڑھ سکتا ہو تو کم از کم ١١ مرتبہ پڑھے۔ اس کے لئے بغیر سلا ہوا کپڑا احرام کی مانند پہن کر قبلہ رخ بیٹھ کر عمل کرے۔ ٢٢ یوم تک بلا ناغہ ۴ مرتبہ سورہ یٰسٓ اول و آخر درود مدنی ١٣،١٣ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا کرتا رہے۔ انشاء اللہ اس عمل سے کبھی بھی کسی کا محتاج نہ ہوگا اور ہر حاجت اور روزی پردہ غیب سے حاصل ہوگی۔

## زبان بندی کے لئے:

بداخلاق اور بے ہودہ گفتگو کرنے والے کی زبان بندی کے لئے ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے بنولے کے چالیس دانے لے کر ان پر باوضو حالت میں ١٠ بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر دم کریں اور ان دانوں کو اس کے گھر میں کسی طرح دفن کرا دیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اس کی زبان بندی ہو جائے گی اور وہ بداخلاقی اور بے ہودگی سے باز آ جائے گا۔

## زچہ کی صحت کے لئے:

دوران زچگی زچہ کی صحت کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے دوران حمل زچہ کو باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ۷ مرتبہ سورہ یٰسٓ اول و آخر درود الصوفی ۵،۵ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے روزانہ کھلایا کریں اور زچگی کے دوران ۱۰ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر دم بھی کیا کریں۔ اس عمل کی بدولت زچہ ہر قسم کی تکلیف سے محفوظ رہے گی اور صحت مندی کی حالت میں باآسانی ولادت سے فارغ ہو جائے گی۔

## زیارت ماں باپ:

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ وہ زیارت ماں باپ سے مشرف بالخواب ہو تو ذیل کا عمل اس مقصد کے لئے بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے رات کو سونے سے قبل باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ۱۰ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اور کسی سے بات چیت کئے بغیر بستر پر داہنی کروٹ لیٹ کر سو جائے۔

انشاء اللہ اس عمل سے زیارت والدین سے مشرف بالخواب ہوگا۔ تاحصول مقصد ۵ سے ۱۰ دن تک یہ عمل جاری رکھیں۔

## سامعین میں مقبولیت:

اس مقصد کے لئے مقرر کو مجمع میں تقریر کرنے سے پہلے اول و آخر درود الصوفی ۱۰،۱۰ مرتبہ اور ۵۴ بار سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ (سورۃ یٰسٓ، آیت نمبر ۵۸) اور ۷۸ بار سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ پڑھ کر مجمع کی طرف پھونک لگانے سے مجمع میں مقبولیت بڑھتی ہے اور جلسے سے کامیاب ہو کر مقرر واپس لوٹتا ہے۔

## ستاروں کی بندش توڑنے کے لئے:

اگر کسی کے گھریلو حالات کسی سفلی عمل یا ستاروں کی بندش کے ذریعے خراب



ہو گئے ہوں اور وہ اس وجہ سے بے حد پریشان رہتا ہو، کوئی تدبیر کارگر نہ ہوتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز صبح کو فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان ۲۱ مرتبہ سورہ الحمد شریف بمعہ بسم اللہ شریف کی میم کو الحمد کی لام کے ساتھ ملا کر (ملحمد) پڑھے اور سورہ یٰسٓ کو ۶ مرتبہ بمعہ اول و آخر درود مدنی ۱۷،۱۷ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اس پانی کے چھینٹے سارے گھر میں لگائے اور اس پانی سے گھر کے افراد اپنے چہرے اور جسم کے اوپری حصے کو صاف کریں۔ خیال رہے کہ پانی زمین پر نہ گرے۔ ساتھ ہی اللہ تعالیٰ سے دعا بھی مانگیں۔

انشاء اللہ ۴۱ یوم کے عمل سے مقصود حاصل ہوگا اور بفضلہ بندش سیارگان و سفلی عمل بالکل ختم ہو جائے گا اور گھر میں بدسکونی ختم ہو کر ہنسی خوشی کا دور دورہ شروع ہو جائے گا اور خیر و برکت بھی خوب ہوگی۔

## سحر سے بچاؤ کے لئے:

اگر مسحور شدہ شخص کے نزدیک جانے سے وہ سخت نقصان پہنچانے پر آمادہ نظر آتا ہو اور سحر زدہ کی اس حالت سے اس کے گھر والے سخت پریشان ہوں اور کوئی تدبیر کارگر نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں اس امر کے دفعیہ کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے عود کی لکڑی لیں۔ باوضو حالت میں اس لکڑی پر اور اپنے اوپر باری باری ۶،۶ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر دم کریں اور مسحور کی خلاصی کے لئے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں۔ پھر مسحور کے پاس جائیں اور عود کی لکڑی اس کی گردن پر ہلکے ہلکے لگاتے جائیں اور یہ کہتے جائیں، دفع شود سحر دفع شود سحر۔

انشاء اللہ اس عمل سے مسحور سے سحر دفع ہو جائے گا اور کسی بھی قسم کا نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ یہ عمل ۶ سے ۱۵ دن تک تا مکمل شفاء سحر جاری رکھیں۔

## سحر جادو سے نجات:

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ کسی سحر زدہ کے نزدیک جائے اور اسے کوئی نقصان نہ پہنچے تو وہ عود کی خالص لکڑی کا ٹکڑا لے اور باوضو حالت میں ۶ بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر عود کی لکڑی اور اپنے آپ پر دم کرے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کہ یا اللہ، سورہ یٰسٓ کی برکت سے سحر زدہ پر سحر کا اثر ختم کردے۔

اس کے بعد سحر زدہ کے نزدیک جائے گا تو اسے کوئی نقصان نہ پہنچے گا اور اس سحر زدہ کی اس سحر سے خلاصی بھی ہو جائے گی۔

## سخت ترین مہم کے لئے:

اگر کسی کو انتہائی سخت ترین مہم درپیش ہو اور اس کے لئے یہ مہم ایک چیلنج کی حیثیت رکھتی ہو تو ایسی صورت میں مہم کی کامیابی کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

سب سے پہلے اعتکاف کی نیت سات یوم کے لئے کرے۔ پھر بدھ اور جمعرات کی درمیانی شب کو گھر کے کسی کونے میں بیٹھ جائے اور بعد از نماز عشاء ۱۵، ۱۵ مرتبہ درود پاک مدنی اور ۴۰ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھے اور ہر مبین پر ایک بار سورہ فاتحہ پڑھے۔ سات دن کے اس عمل سے فارغ ہو کر اپنے مقصد کی کامیابی کے لئے اللہ کے حضور گڑگڑا کر دعا مانگے۔ انشاء اللہ اس عمل کے بعد اس مہم پر جانے سے اس میں انتہائی سرعت سے کامیابی حاصل ہوگی اور ان سے بخیریت واپس گھر آئے گا۔

## سخت مزاج آفیسر کو نرم کرنا:

سخت مزاج آفیسر کو نرم کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز عشاء باوضو حالت میں اول و آخر درود شریف ۱۵، ۱۵ مرتبہ اور سورہ یٰسٓ ۲۲ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور ایک گلاس پانی پر بھی دم کریں۔ آفیسر مذکور کے پاس جانے سے پہلے پانی اپنے منہ پر اچھی طرح ملے اور بقیہ پانی خود پی


سورہ یٰسٓ کے ذریعہ جسمانی اور روحانی مسائل خود حل کیجئے

لے۔

انشاء اللہ آفیسر مہربان ہو جائے گا۔

## سخت مزاجی دور کرنا:

جو شخص انتہائی سخت مزاج ہو اور اس کی سخت مزاجی دور نہ ہوتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر چینی کی پلیٹ پر مشک و زعفران سے یٰسٓ ○ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ ○ اِنَّکَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ ○ لکھیں اور اس کو تازے پانی سے دھو کر ہر روز پی لیا کریں۔ چالیس یوم کے عمل سے مزاج کی درشتی دور ہو جائے گی اور دل میں نرمی پیدا ہو جائے گی۔

ہر نماز کے بعد ۴ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر اپنے اوپر دم بھی کیا کرے۔

## سرکش جانور کو مطیع کرنا:

اس مقصد کے لئے ذیل کی آیت کو تانبے کے پترے پر کندہ کر کے جانور کے گلے میں ڈال دیں۔ وہ جانور مطیع اور فرمانبردار ہو جائے گا۔

اَوَلَمْ یَرَوْا اَنَّا خَلَقْنَا لَهُمْ مِّمَّا عَمِلَتْ اَيْدِيْنَآ اَنْعَامًا فَهُمْ لَهَا مٰلِكُوْنَ ○ وَذَلَّلْنٰهَا لَهُمْ فَمِنْهَا رَكُوْبُهُمْ وَمِنْهَا يَاْكُلُوْنَ ○

(سورہ یٰسٓ، آیت ۷۲-۷۳)

## سفر میں امن و عافیت کے لئے:

جو شخص سفر پر جانے سے پہلے باوضو حالت میں دو مرتبہ سورہ یٰسٓ، سورہ صف دو مرتبہ، سورہ قریش ۶ مرتبہ اول و آخر درود مدنی ۴ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ سفر میں جہاں کہیں بھی جائے گا محفوظ و مامون رہے گا اور کسی بھی قسم کی مصیبت اور پریشانی سے دوچار نہ ہوگا۔

## سفلی عاملوں سے حفاظت کا عمل:

سفلی عاملوں کے ہاتھوں تنگ آئے ہوئے شخص کے لئے اپنی اور اپنے مال کی حفاظت کی خاطر ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے انار کے درخت سے باوضو حالت میں منگل یا اتوار کو پھول توڑ کرلائے۔ پھول توڑ کرلانے سے قبل پھول سے ہم کلام ہو کر یہ الفاظ کہے کہ ''اے پھول تجھے میں اپنے زرومال کی حفاظت کے لئے لے جارہا ہوں۔'' اور پھر بسم اللہ شریف پڑھ کر پھول کو توڑ کر کسی رومال میں بحفاظت رکھ کر لے آئے۔ سارا راستہ اس بات کا خیال رکھی کہ پھول پر کسی کی بھی نظر نہ پڑے۔

گھر آ کر جائے نماز بچھا کر اس پھول کو اس کے دائیں کونے کی طرف رکھ دے۔ پھر تازہ غسل کرے اور پاک وصاف لباس پہن کر واپس باوضو حالت میں جائے نماز پر آئے۔ اگر پھول غائب ہو تو اس صورت میں جائے نماز پر بیٹھ کر یَاکَرِیۡمُ کا ورد ۲۶۵ بار پڑھیں۔ انشاء اللہ تھوڑی دیر بعد پھول اپنی جگہ پر موجود ہوگا۔ یَاکَرِیۡمُ کے ورد کے دوران اپنی آنکھیں مسلسل بند رکھے۔

جب پھول حاضر ہوجائے تو اول وآخر آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡم ۵۵ مرتبہ اور درمیان میں سورۃ یٰسٓ بطریق مبین درمبین پڑھ کر پھول پر دم کرے۔ اس کے بعد جس رومال میں لایا تھا اس رومال پر خوشبو لگا کر اس پھول کو اس میں لپیٹ کر اپنے مال کی تجوری یا الماری میں رکھ لے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت سفلی عمل کا زور ٹوٹ جائے گا اور کوئی بھی جانی یا مالی نقصان بالکل نہ ہوگا۔

## سکون قلب کے لئے:

سکون قلب کے خواہش مند افراد کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے سورہ یٰسٓ کی آیت مبارکہ کا سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡم ورد ۵۸ بار کرنے سے مقصود حاصل ہوجاتا ہے اور دائمی سکون قلب حاصل ہوتا ہے۔

## سورہ یٰسٓ میں اسم اعظم:

اگر کسی کے نام کے عدد ۱۳۶ ہوں تو وہ ہر نماز کے بعد اپنے نام کے اعداد کی تعداد کے مطابق یَاسَلَامُ کا ورد کرے۔ اس عمل کو اپنا معمول بنالے تو انشاء اللہ یہ اس کے لئے اسم اعظم کا کام دے گا۔ جو جائز دعا بھی مانگے گا اللہ تعالیٰ اس کی بدولت اسے قبول ومنظور فرمائے گا۔

## شادی دختر:

جو والدین اپنی بچیوں کی شادی کے مسئلہ پر حد سے زیادہ پریشان ہوں، شادی کا رشتہ کہیں بھی کسی بھی وجہ سے مل نہ پاتا ہو یا ہو کر ٹوٹ جاتا ہو تو ایسے میں اس امر کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے لڑکی کے والدین میں سے کوئی ایک بعد نماز عشاء یا بعد نماز تہجد دو رکعت نماز اس طریقے سے پڑھیں کہ ہر رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ کے بعد سورہ یٰسٓ ایک مرتبہ پڑھیں۔ بعد سلام پھیرنے کے اللہ کے حضور گڑگڑا کر دعا مانگیں۔ بفضل تعالیٰ ۱۰ یوم کے مسلسل عمل سے کہیں نہ کہیں سے رشتہ طے ہوجائے گا۔ اچھے رشتے کے لئے یہ عمل ۲۸ یوم تک کریں۔ سورہ یٰسٓ کو زبانی یاد کرلیں تاکہ ادائیگی نماز میں سہولت رہے۔

## شادی کا انجام بخیر ہو:

دولت عورت کا مقدر ہوتی ہے اور اس کے بخت کے ذریعے مرد کی خوشحالی وابستہ ہوتی ہے اور اکثر اس وجہ سے گھر میں لڑائی جھگڑے، فساد کی صورت پیدا ہوجاتی ہے کہ بیوی کے گھر آنے سے تنگی رزق کا مسئلہ پیدا ہوگیا ہے۔

ایسے میں عورت کے لئے لازم ہے کہ وہ روزانہ نماز فجر کی سنتوں اور فرضوں کے

درمیان ایک مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر پانی پر دم کر کے اور آدھا پانی خود پئے اور آدھا مرد کو پلائے اور اللہ سے دعا بھی مانگے۔

بروز جمعہ نماز کے بعد مرد اور عورت ۱۹، ۱۹ مرتبہ سورہ یٰسٓ بمعہ اول و آخر درود مدنی ۱۲، ۱۲ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا بھی مانگیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت زندگی میں رزق کی کمی پیدا نہ ہوگی اور نہ ہی گھر میں کسی بھی قسم کا لڑائی جھگڑا اور فساد پیدا ہوگا۔ ہر وقت خوشحالی، امن اور سکون رہے گا۔ اولاد نیک اور صالح پیدا ہوگی۔ نہایت نافع اور مجرب عمل ہے۔

## شادی میں رکاوٹ:

اگر کسی شخص کے بیٹے یا بیٹی کی شادی میں ناگہانی رکاوٹیں ہوتی ہوں یا رشتہ آ کر ختم ہوجاتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز بعد نماز عشاء ۲۱۳ مرتبہ آیت مبارکہ سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ کُلَّهَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا یَعْلَمُوْنَ (سورہ یٰسٓ، آیت نمبر ۳۶) اول و آخر درود مدنی ۱۲، ۱۲ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ ۱۹ یوم کے عمل سے مراد حاصل ہوگی۔

## شدید دردوں کے لئے:

ہمہ اقسام کی شدید دردوں کی صورت میں خواہ وہ جسم کے کسی بھی حصے میں ہو رہی ہوں یا ان کے ہونے کی کوئی بھی وجہ ہو تو اس مقصد کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے درد والے مقام پر ہاتھ رکھ کر یٰسٓ والقرآن الحکیم کی تکرار ۴۹ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر سورہ یٰسٓ ۵ مرتبہ اس طرح پڑھے کہ آیت سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ کی تکرار ۵۶ مرتبہ کر کے دم کرے۔ اس کے بعد یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ ۵۹ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے ہر قسم کا درد کافور ہوجائے گا۔ مکمل شفاء کے لئے کم از کم ۵ تا ۱۰ یوم کا عمل بے حد ضروری ہے۔

## شفائے بیمار:

بیماروں کی شفاء کے لئے ذیل کا عمل شافی ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ یٰسٓ کو آیت اِنَّا نَحْنُ نُحْیِ الْمَوْتٰی سے لے کر فِیْٓ اِمَامٍ مُّبِیْنٍ تک زعفران وگلاب سے کسی کاغذ پر لکھ کر بیمار کے سرہانے کے نیچے رکھ دیں۔ اس عمل سے نہایت کمزور اور مردہ حالت مریض بھی شفایاب ہوجاتے ہیں۔

## شیر مادر کی کمی:

جس عورت کے پستانوں میں دودھ کی کمی ہوگئی ہو اور جو بچے کی ضروریات پوری نہ ہوتی ہوں تو ایسے میں اس امر کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر چینی کی پلیٹ پر سورہ یٰسٓ زعفران گلاب سے لکھ کر پانی سے دھو کر پانی دن میں ۵ سے ۱۰ مرتبہ استعمال کرائیں۔ ۱۰ یوم کے اندر اندر بفضل تعالیٰ دودھ کی کمی کی شکایت ختم ہوجائے گی اور بچے کی ضروریات بخوبی پوری ہوں گی۔

## صاحب اولاد ہونا:

جن افراد کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو اور اولاد کی شدید خواہش رکھتے ہوں تو ایسے میں ذیل کا عمل اس امر کے لئے اکسیر اعظم ہے۔

اس مقصد کے لئے ایک اچھی قسم کا انار لیں اور اس کے چار ٹکڑے کریں۔ ساتھ ہی پاؤ بھر کشمش اور چنے پاؤ بھر لیں۔ اس کے بعد سورہ یٰسٓ کریں۔ ہر مبین پر انار پر دم کرتے جائیں۔ جب سورہ یٰسٓ ختم ہو تو انار و کشمش اور چنوں پر بھی دم کریں اور فاتحہ پڑھ کر سات سلاطین کی ارواح پاک کو بخشیں۔ پھر کشمش اور چنے بچوں میں تقسیم کر دیں۔

اب مرد اور عورت دونوں ہی پاک صاف ہو کر بعد از غسل ایک ایک ٹکڑا انار دونوں کھائیں۔ رات کو پاک صاف حالت میں ہم بستر ہوں۔ ہم بستری سے بعد از فراغت اچھی طرح پاک صاف ہو کر بقیہ دونوں ایک ایک ٹکڑا انار کھالیں اور صبح کو نماز فجر ادا کریں۔ فجر کی سنت کے بعد مرد اور عورت دونوں ہی دعا کریں۔

اس کے بعد دونوں فجر کے فرض ادا کریں اور اللہ تعالیٰ کے حضور گڑگڑا کر اولاد کی دعا مانگیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت رب العزت اولاد کی نعمت سے نوازیں گے۔

اگر ایک فرد ان پڑھ ہو تو دوسرا بلند آواز سے دعا کرلے اور وہ بغور سنے اور ان کو دھراتا جائے۔ اگر دونوں ہی ان پڑھ ہوں تو تیسرے کسی فرد سے دعا کا پانی باوضو حالت میں تیار کروا کر اپنے پاس رکھیں اور فجر کی سنت اور فرض کے درمیان ان الفاظ کے ساتھ آدھا آدھا پانی لیں۔

"اے اللہ! ہماری کم فہمی اور کم عقلی کو معاف فرما اور اس بابرکت پانی کو قبول فرما اور اپنی نعمت سے نواز دے۔"

## صاحب بلند اقبال ہونا:

بلندی اقبال اور دولت مندی کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر ہے۔ یہ ایک ایسا عمل ہے کہ بے وقعت انسان کو بھی باوقعت ہی نہیں بناتا بلکہ اسے بام عروج پر لے جاتا ہے۔

اس مقصد کے لئے نوچندی جمعہ کو دو رکعت نماز نفل اس طریق سے شروع کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ ۱۰ مرتبہ اور سورہ یٰسین ۴ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت بہت جلد صاحب اقبال اور دولت مند بن جائے گا۔

یہ عمل ہر ماہ نوچندی جمعہ کو ضرور کیا کرے۔ تاکہ بلندی اقبال بڑھتی رہے اور اس میں کوئی کمی نہ آنے پائے۔



## طعام میں برکت:

کسی بھی فنکشن یا دعوت میں مقررہ تعداد سے زائد مہمانوں کے آجانے سے کھانے کی کمی کا سامنا نظر آتا ہو تو ایسے میں اس امر کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ مرتبہ اور سورہ یٰسین ۴ مرتبہ پڑھ کر کھانے پر دم کریں۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت وہی کھانا سب مہمانوں کے لئے پورا ہو جائے گا اور مزید پکوانے کی ضرورت نہ رہے گی۔

## طعام میں برکت:

اگر کسی نے کوئی تقریب منعقد کی ہو اور اچانک مہمان توقع سے بہت زیادہ آجائیں اور صاحب خانہ کو یہ خطرہ ہو کہ یہ کھانا مہمانوں کے لئے کم پڑ جائے گا تو گھبرانے کی ضرورت نہیں۔ اسے چاہئے کہ باوضو حالت میں ایک جگہ بیٹھے اور ۱۵، ۱۵ مرتبہ اول و آخر درود مدنی پڑھے۔ درمیان میں ۴ یا ۸ بار سورہ یٰسین پڑھے اور کھانے پر دم کرے۔

اگر کھانا کم ہوگا اور کھانے والے زیادہ ہوں گے تو اللہ کی رحمت سے اور سورہ کی برکت سے کھانے میں کمی نہیں ہوگی اور یہی کھانا تمام مہمان سیر ہو کر کھائیں گے۔

## ظالم حاکم کے شر سے حفاظت:

ظالم اور جابر حاکم کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے ذیل کا عمل کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے اس حاکم کے پاس جانے سے قبل باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ۴ مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور ذیل کی دعا مانگے۔ پھر اس حاکم کے پاس جائے اور نظارہ الٰہی دیکھے۔ دعا یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ بِاِسۡمِ الَّذِیۡ لَآاِلٰهَ اِلَّا هُوَ الۡحَیُّ الۡقَيُّوۡمِ بِاِسۡمِ اللّٰهِ الَّذِیۡ لَآاِلٰهَ اِلَّا ذُوالۡجَلَالِ وَالۡاِكۡرَامِ

بِاِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَایَضُرُّ مَعَ اِسْمِ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاءِ وَهُوَالسَّمِیْعُ الْعَلِیْمِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ فُلاں بن فلاں خلیفته

(یہاں حاکم اوراس کی ماں کا نام لے) اللہ تعالیٰ کے اسم پاک کے واسطے کہ ایسا اللہ پاک کوئی نہیں ہے سوائے اس کے پروردگار اور جو ہمیشہ زندہ اور قائم بذات خود ہے اور بابرکت اسم پاک اس اللہ کے کہ نہیں ہے کوئی معبود سوائے اس کے جو بڑے جلال والا اور اکرام والا ہے اور نام اس اللہ کے جس کے ساتھ کوئی شے زمین میں ضرر کرتی ہے نہ کوئی آسمان کی چیز گزند پہنچاتی ہے۔ وہ بڑا سننے والا اور جاننے والا ہے۔ اے میرے پروردگار میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں فلاں بن فلاں سے۔

بفضل تعالیٰ حاکم عزت وآبرو سے پیش آئے گا اور کسی بھی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرات نہ کرے گا۔

## ظالم دشمن سے نجات:

ایسے دشمن کو زیر کرنے کے لئے جو کسی بھی طرح نقصان پہنچانے سے باز نہ آتا ہو اور کسی قیمت پر بھی صلح پر آمادہ نہ ہوتا ہو تو بعد نماز عشاء ایک جگہ پر باوضو حالت میں تنہائی میں بیٹھے اور عمل کے دوران کوئی اس کے ساتھ گفتگو نہ کرے۔ نہ ہی یہ کسی سے کوئی بات کرے۔

اگر یہ عمل ترک حیوانات جلالی و جمالی کے ساتھ پڑھا جائے تو سونے پر سہاگہ والی بات ہے۔ جلد اثر ہوگا۔ اگر ترک حیوانات نہ کر سکے تو پھر جب تک چلہ مکمل نہ ہو مچھلی، انڈا، گوشت، لہسن اور پیاز وغیرہ نہ کھائے۔ اگر چلہ کے دوران مطلوبہ مقصد میں کامیاب ہوجائے تو پھر بھی چلہ پورا کرے اور اگر چلہ کے درمیان عمل کو چھوڑ دے گا تو عامل کو نقصان پہنچ سکتا ہے۔ اس لئے چلہ کرنے سے قبل اس بات کا جائزہ اچھی طرح سے لے لے کہ وہ اس بوجھ کو اٹھا سکتا ہے کہ نہیں۔



نماز عشاء کے بعد تنہائی میں بیٹھ کر عمل اس طرح سے شروع کرے کہ اول ۱۳ بار درود پاک پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ رَسُوْلُ الْقَهَّارُ یَاقَهَّارُ بِحَقِّ یَاقَهَّارُ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ رَسُوْلُ الْجَبَّارُ

اس کے بعد ۴ بار یہ پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ ضَرْبُتْ لَااِلٰهَ اِلَّااللّٰهُ بَرقَلْب اَوْاَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَرَمْ حَضْرَتْ اَیُّوْبْ عَلَیْهِمُ السَّلَامِ دَربَدَنْ اَوْاَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ تَیْغ رِجَالُ الْغَیْبِ دَرْ قَتْلِ اَوْاَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ آرَهِ حَضْرَتْ زِکَرِیَا عَلَیْهِ السَّلَامِ بَرفَرق اَوْ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدُنَا مُحَمَّدٍ کَرْزُ حَضْرَتْ اَمِیر حَمْزَهْ بَرْ پُشْت اَوْاَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَصَائِے حَضْرَتْ مُوْسٰی عَلَیْهِ السَّلَامِ بَرسِیْنَهٗ اَوْاَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِحَقِّ یَاقَهَّارُ یَاقَهَّارُ یَاقَهَّارُ یَابَدُوْحُ یَا بَدُوْحُ یَا بَدُوْحُ

اس کے بعد ایک سو بار یہ پڑھے۔

اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا فَتَحَائِیْلِ آیَتَ لَهُمُ الْاَرْضُ الْمَیْتَهَ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ عِزْرَائِیْلِ بِحَقِّ اَحْیَیْنٰهَا اَخْرِ جنَا بَنَاتَا فَمِنْهُ یَاکُلُوْنَ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَاطَاطَائِیْلِ

اس کے بعد سولہ بار اپنی حاجت بیان کرے۔ پھر جب حاجت بیان کر چکے تو ۶ بار یہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ. اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَاحَیُّ يَاقَيُّوْمُ يَارَؤُفُ يَاعَطُوْفُ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ اِيَّاكَ نَعْبُدُوَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ سَلٰمٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ

اس کے بعد ۱۴ بار یہ پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ سَلِّمْنِىْ مِنْ آفَاتِ الدُّنْيَا وَفِتْنَتِهَا حَسْبِىَ اللّٰهُ لَآاِلٰهَ اِلَّاهُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ. لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ هُوَالسَّمِيْعُ الْبَصِيْرِ

اس کے بعد ایک بار یہ پڑھے۔

سَلَامٌ سَلِّمْنِىْ مِنْ عُقْدَةِ الدُّنْيَا وَلْاٰخِرَةِ بِرَحْمَتِكَ يَااَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَااِسْرَافِيْلِ وَذَلَّلْنٰهَا لَهُمْ فَمِنْهَا رَكُوْبُهُمْ وَمِنْهَا يَاكُلُوْنَ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَارَفْتَمَائِيْلِ بِحَقِّ وَلَهُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ وَمَشَارِبُ اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ.

اس کے بعد اکیس بار حضور نبی کریم ﷺ پر درود پاک پڑھے۔ جیسا کہ اس عمل میں درود پاک بتایا گیا ہے۔ درود شریف پڑھنے کے بعد دشمن کا نام معہ اس کی والدہ کا نام لے کر یہ کہے يَااِلٰهِىْ بِحَقِّ يَابَدُّوْحُ خَرَابْ وَخَسْتَهٗ هُوَ اِلٰهِىْ بِحَقِّ يَاقَهَّارُ مَقْهُوْرُ هُوَ اِلٰهِىْ بِحَقِّ يَاجَبَّارُ جَبَرِ كَهَاوَے فلاں بن فلاں یہاں پر دو بار نام لے اور اس کے بعد دوبارہ وضو کرے اور قبلہ رو بیٹھ کر سورہ یٰسٓ کی بلند آواز سے تلاوت کرے۔ آواز صرف اس قدر بلند ہو کہ خود سن سکے یا پاس بیٹھا ہوا کوئی سن لے۔ بہت زیادہ بلند آواز کرنے کی ضرورت نہیں۔

سورہ یٰسٓ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے یہ دعا کرے کہ یا اللہ میرے اس دشمن کو نیکی کی ہدایت فرمایا۔ اسے میرے لئے زیر کردے تاکہ یہ مجھے کوئی نقصان نہ پہنچا سکے۔ انشاء اللہ مطلوبہ مقصد میں کامیاب ہوگا۔



## ظالم دشمن کی سرکوبی:

یہ عمل کسی بھی مسلمان کی ہلاکت کے لئے نہیں کرنا چاہئے۔ بلکہ یہ ایسے دشمن کے لئے ہے جس سے مسلمان بہت تنگ آچکے ہوں اور وہ دشمن مسلمانوں کو نقصان پہنچانے سے باز نہ آتا ہو۔ عمل کرنے والے کو چاہئے کہ اکتالیس دن تک روزانہ بلاناغہ جنگل میں یا کسی ویرانے میں خالی مکان کے اندر جس کے پاس ہی ایک کنواں ہو جو ویران ہو اور جس کا پانی نہ نکالا جاتا ہو، اور کسی آدمی کا ادھر سے گزر نہ ہوتا ہو تو سورج نکلنے کے وقت باوضو حالت میں اول دو رکعت نماز تحیۃ الوضو پڑھے۔ پھر ایک کوری اینٹ پر اکتالیس بار سورہ یٰسٓ بغیر بسم اللہ پڑھ کر دم کرے۔

اس کے بعد اس اینٹ کو جنازہ تصور کر کے نماز جنازہ پڑھے اور اس اینٹ کو اندھے کنویں میں ڈال دے۔ یا زمین میں دفن کردے۔ جس وقت بھی سورہ یٰسٓ پڑھے دشمن کی ہلاکت کا تصور کرے۔

## ظالم کے شر سے حفاظت:

ظالم کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر ۱۳ مرتبہ آیت مبارکہ اِنَّا جَعَلْنَا فِىْٓ اَعْنَاقِهِمْ سے لے کر فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ تک اول و آخر درود مدنی ۱۵،۱۵ مرتبہ ورد کریں اور انہیں آیات کو سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر اپنے بازو پر باندھیں۔ ہمیشہ کے لئے شر ظالم سے محفوظ و مامون رہیں گے۔ نیز انہیں آیات کا ظالم کا تصور کر کے پھونکنا بھی مفید ہے۔

## عذاب قبر سے نجات:

جو شخص روزانہ ۴ مرتبہ سورہ یٰسٓ کا ورد بعد نماز عصر رکھے گا انشاء اللہ وہ عذاب قبر سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## عزت افزائی کے لئے:

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ ہر شخص اس کی عزت افزائی کرے اور جہاں جائے وہاں اس کا ادب واحترام ہو تو اس امر کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے سورہ یٰسٓ کا ورد ۳۱ مرتبہ اول وآخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ مرتبہ پڑھے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ اسے یٰسٓ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے شروع کرے۔ پھر جب پہلی مبین پر پہنچے تو کان میں انگلی رکھ کر گیارہ مرتبہ الصلوٰۃ خیر من النوم پڑھے اور اگلی مبین پر پڑھ کر پھر یہی کلمہ گیارہ مرتبہ اسی طرح کان میں انگلی رکھ کر پڑھتا رہے اور ہر مبین پر یہی پڑھے۔ جب کلمہ کن فیکون پر پہنچے تو اپنا مقصد اللہ تعالیٰ کے حضور بیان کرے۔ اس طرح سورہ یٰسٓ ۳۱ مرتبہ پڑھنی ہے۔ اس عمل کو بعد از نماز فجر اور نماز عشاء دو مرتبہ کرنا ہے۔ اس عمل کی زکوٰۃ اکتالیس یوم بلا ناغہ ہے۔ اس کے بعد روزانہ نماز فجر یا عشاء کے بعد ایک وقت میں روزانہ پڑھا کرے۔ اس عمل کی ہمیشگی سے تازندگی مخلوق خدا کی نظروں میں عزہ جاہ او وقار پاتا رہے۔

## عقل کی کمزوری:

عقل کی کمی یا کمزوری کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر شیشے کے برتن میں سورہ یٰسٓ زعفران وگلاب سے لکھ کر اسے شربت یا پانی سے دھو کر کسی شیشے کی بوتل میں محفوظ کر لیں اور اس پانی یا شہد کے شربت کو صبح، دوپہر، شام ان الفاظ کے ساتھ پی لیا کرے۔ نَوَیْتُ الشِّفَاءُ عَنْ خَلْقِهٗ فَهُمْ نَاقِصْ

انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے عقل کی کمزوری یا کمی ہمیشہ کے لئے دور ہو جائے گی۔



## علاج سوکڑا:

اگر کسی بچے کو سوکڑا ہو گیا۔ خواہ اس کی وجوہات طبی ہوں یا سفلی اور اس کے لئے کوئی دوا کارگر نہ ہوتی ہو تو ایسے میں اس کے علاج کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے زیتون کا تیل لے کر اس پر بعد نماز ظہر سورہ یٰسٓ اس طریقہ سے پڑھے کہ یٰسٓ وَالْقُرْآنِ وَبِحَقِّ سَلٰمٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۴۱ مرتبہ پڑھ کر سورہ یٰسٓ کو ختم کرے اور اس کا دم روغن زیتون پر کر دے۔ اس دم شدہ تیل سے صبح کو بعد از طلوع آفتاب پورے جسم پر روزانہ مالش کریں۔

انشاء اللہ ۲۷ یوم کے عمل سے پورے جسم سے سوکڑا پن ختم ہو جائے گا اور اعضاء مکمل متحرک ہو کر صحت بحال ہو جائے گی۔ نہایت مجرب عمل ہے۔

## عہدہ ومنصب کی بحالی:

اگر کسی شخص کا عہدہ کم کر دیا گیا ہو یا اسے معطل کر دیا گیا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل نفع بخش ہے۔

اس مقصد کے لئے جمعرات کے روز روزہ رکھے اور بعد نماز فجر اور شام کو نماز مغرب کے بعد اول وآخر درود مدنی ۶، ۶ مرتبہ سورہ یٰسٓ ۴ مرتبہ پڑھے۔ نماز عشاء کے بعد ۲۴۲ مرتبہ کلمہ تمجید ذیل پڑھ کر سو جائے اور کسی سے بھی ہم کلام نہ ہو۔ تین دن کے عمل سے بفضل ایزدی اپنے سابقہ عہدے پر بحال ہو جائے گا۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآاِلٰهَ اِلَّااللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

## غربت دور کرنے کے لئے:

جو کوئی سخت غربت کا شکار ہو گیا ہو اور اس کی وجہ سے سنگین معاشی مسائل کا شکار ہو گیا ہو تو ایسے میں اس پر لازم ہے کہ وہ ہر وقت استغفار پڑھا کرے اور اپنی غلطیوں،

کوتاہیوں کی معافی مانگا کرے۔ اس سے نجات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بروز جمعہ بعد از نماز عشاء قبلہ رخ بیٹھ کر اول وآخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ مرتبہ اور ۴ مرتبہ سورہ یٰسین پڑھے۔ اس دوران کسی سے کوئی بات چیت نہ کرے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے رزق کی فراخی اور غربت کے رفع ہونے کے متعلق انتہائی گڑگڑا کر عاجزی سے دعا مانگا کرے۔ اس عمل کی بدولت بہت جلد فضل باری تعالیٰ ہوگا اور وہ تونگر ہوجائے گا۔

## غصہ ور شوہر کا علاج:

اگر کسی کا شوہر غصے کا ویری ہو اور معمولی معمولی بات کو پکڑ کر بیٹھ جائے اور بات بات پر مین میخ نکالنا شروع کردے تو ایسے میں گھر کے بگڑے ماحول کو درست کرنے کے لئے ذیل کا عمل نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے چنبیلی کا تیل لے کر اس پر سورہ یٰسین بطریق مبین در مبین ۴ مرتبہ اول وآخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ مرتبہ پڑھ کر دم کرلیں۔ پھر اس تیل کو گھر کے عام استعمال کے سرسوں کے تیل میں ملادیں تاکہ شک وشبہ کی گنجائش نہ رہے۔ پھر اس تیل کی مالش خواہ بیوی خاوند کے سر پر کرے یا خاوند خود اپنے سر پر لگائے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت وہ خاوند اپنے غصہ سے تائب ہوکر اپنی بدمزاجی سے پناہ مانگ لے گا اور بیوی بچوں میں پیار و محبت والفت کے ساتھ رہے گا۔

## غیب سے روزی ملے:

اس مقصد کے لئے عامل کا ذیل کا عمل کرنا کسی صاحب فال بزرگ کی نگرانی میں لازمی ہے۔ اس کے لئے امور شرعیہ اور نماز پنجگانہ کی پابندی اختیار کرے۔ ممنوعات مکروہات سے پرہیز کرے۔ اکل حلال اختیار کرے۔ پاک صاف رہے اور ترک جمالی و جلالی اختیار کرے۔

اس مقصد کے لئے نوچندی جمعہ کی شب سے عمل کو اس طریقہ سے شروع کرے کہ پہلے دن ستارہ وقت کا بخور جلائے۔ آدمی رات کو باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر ۵۳ مرتبہ آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ اول وآخر درود مدنی ۱۳، ۱۳ مرتبہ پڑھے۔ اکتالیس یوم تک اس عمل کو جاری رکھے۔ ۲۷ یوم کے بعد پردہ غیب سے روزی کا سامان مہیا ہوگا۔ پہلے تین روز تک اس کو خیرات کرے اور چوتھے روز سے اپنے کام میں لائے۔ اس عمل کی زکوٰۃ سے کسی کو آگاہ نہ کرے اور نہ ہی غیب کی آمدن کے متعلق کسی سے کوئی بات کرے ورنہ آمدنی بند ہوجائے گی۔ گائے کا گوشت، انڈے اور مچھلی سے ہمیشہ کے لئے پرہیز لازمی ہے۔ ہر نماز کے بعد آیت مبارکہ ۵۳ مرتبہ پڑھا کرے۔ جس دن نہیں پڑھے گا اس دن آمدنی بند رہے گی۔

غیب سے روزی حاصل کرنے کا انتہائی مجرب عمل ہے۔

## غیبی رزق کے لئے:

ذیل کا عمل رزق کے لئے اکسیر اعظم ہے۔

اس مقصد کے لئے قمری ماہ عروج میں پہلی جمعرات کو باغ میں سے تین عدد چنبیلی کے پھول لے کر ان پر ۵۱ مرتبہ آیت مبارکہ وَوَجَدَكَ عَآئِلًا فَاَغْنٰى پڑھ کر دم کرے۔ پھر اس پر درود شریف مدنی اول وآخر ۴ مرتبہ اور سورہ یٰسین ۴ مرتبہ پڑھ کر کسی پرانی قبر پر ڈال دیں۔

اس عمل کو ۲۵ یوم جاری رکھیں اور نظارہ قدرت الٰہی خود فرمائیں بے حد مجرب عمل ہے۔

## فالج:

مرض فالج میں مبتلا حضرات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے چند اشخاص طاق حالت میں مل کر ایک پاک جگہ پر بیٹھ کر اول وآخر درود شریف الصوفی ۴۱، ۴۱ مرتبہ پڑھیں۔ پھر ۲۵ مرتبہ سورہ یٰسین، ۲۶ مرتبہ سورہ مزمل اور ۲۶ مرتبہ سورہ جمعہ پڑھ کر خالص عرق گلاب پر دم کریں اور اللہ تعالیٰ سے دعائے

صحت گڑگڑا کر مانگیں۔ پھر اس عرق گلاب کو مریض کی دوا کے ساتھ مریض کو پلایا کریں او مریض کے جسم پر بھی دم کریں۔ یہ عمل گیارہ روز تک کرتے رہیں۔ اس عمل کی بدولت بفضل تعالیٰ صحت کاملہ نصیب ہوگی۔

## فالج کے لئے:

جو کوئی فالج کا مریض ہو اور علاج معالجہ سے تنگ آ چکا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود الصوفی ۱۴ مرتبہ، سورہ ں ۲۵ مرتبہ، سورہ مزمل ۲۷ مرتبہ اور سورہ جمعہ ۲۶ مرتبہ پڑھ کر گلاب کے پھولوں، سرسوں یا زیتون کا تیل لے کر اس پر دم کریں۔ گلاب کے پھولوں سے گلقند بنالیں۔

پھر سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے سورہ یٰسٓ، سورہ مزمل اور سورہ جمعہ لکھ کر اس کو کسی بوتل میں ڈال کر پانی سے بھر لیں۔

مریض اب نہار منہ تھوڑی سی گلقند کھا کر اوپر سے دم کیا ہوا پانی پی لے۔ پانی دن میں تین مرتبہ پیا کرے اور اس تیل کی مالش صبح وشام کیا کرے۔ انشاء اللہ ۲۵ یوم کے عمل سے مرض جڑ سے ختم ہو جائے گا اور مریض تندرست ہو جائے گا۔

## فتوحات اکبر کے لئے:

ہر قسم کی بڑی فتوحات کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے نوچندی اتوار کو اس عمل سے ایک مقررہ وقت پر شروع کرے۔ اس کے لئے اول و آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ مرتبہ، سورہ فاتحہ اول و آخر ۱۰، ۱۰ مرتبہ اور سورہ یٰسٓ ۴ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعائے خیر مانگے اور خشوع وخضوع اختیار کرے۔ انشاء اللہ اکیس یوم کے عمل سے ہر قسم کی فتوحات کثیرہ حاصل ہوں گی۔



## فلاح ونجات دارین:

فلاح ونجات دارین کے خواہاں لوگ ذیل کا عمل کریں۔ اس سے ان کا مقصد بفضل ایزدی پورا ہو جائے گا۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز اول و آخر درود پاک ۶، ۶ مرتبہ، آیت الکرسی ۳ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں۔ بعد از نماز فجر سورہ یٰسٓ ۴ مرتبہ اول و آخر درود مدنی ۶، ۶ مرتبہ۔ سوتے وقت سورہ ملک ۴ مرتبہ اول و آخر درود مدنی ۶، ۶ مرتبہ اور صبح و شام اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ سات مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگا کریں۔ انشاء اللہ آخرت کے امتحان میں سرخرو ہوں گے۔

## فوت شدہ والدین کی زیارت:

جس کسی کے والدین فوت ہو چکے ہوں اور ان کی زیارت خواب میں کرنے کا خواہش مند ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء قبلہ رخ بیٹھ کر نہایت یکسوئی کے ساتھ اپنے مقصد کو پیش نظر رکھ کر ۴ بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر بغیر کسی سے کلام کئے بستر پر لیٹ کر داہنی کروٹ سو جائے۔ لیٹنے سے پہلے اس کا ثواب والدین کو پہنچائے اور اللہ تعالیٰ کے حضور اپنے مقصد کے لئے دعا بھی مانگے۔ انشاء اللہ خواب میں والدین کی زیارت سے مشرف ہوگا۔

## فوری حاجت کے لئے:

فوری حاجت کے برآنے کے لئے ذیل کا عمل نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ مرتبہ پڑھے۔ پھر سورہ ر کو شروع کرے۔ آیت مبارکہ اِنَّمَا تُنْذِرُ مَنِ اتَّبَعَ الذِّكْرَ وَخَشِيَ الرَّحْمٰنَ (سورہ یٰسٓ، آیت نمبر ۱۱۰) پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی کو بند

کرے۔اس کے بعد پڑھنا شروع کرے اور جب اس مقام پر پہنچے۔یعنی آیت مبارکہ قَالُوْ مَآ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا وَمَآ اَنْزَلَ الرَّحْمٰنُ (سورہ یٰسٓ، آیت نمبر ۱۵) تو چھوٹی انگلی کے ساتھ والی انگلی کو بند کرے اور آگے بڑھنا شروع کرے۔جب آیت مِنْ دُوْنِهٖۤ اٰلِهَةً اِنْ یُّرِدْنِ الرَّحْمٰنُ (سورہ یٰسٓ، آیت نمبر ۲۳) پر پہنچے تو اس کے برابر والی انگلی بند کرے۔پھر آگے پڑھنا شروع کردے اور جب اس مقام وَاِذَا قِیْلَ لَهُمْ اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ (سورہ یٰسٓ، آیت ۴۶) پر پہنچے تو بائیں ہاتھ والی چھوٹی انگلی بند کرے۔اس کے بعد شروع کرکے جب مَنْ یَّشَآءُ اللّٰهُ (سورہ یٰسٓ، آیت ۴۷) پر پہنچے تو بائیں ہاتھ کی چھوٹی کے ساتھ والی انگلی بند کرے۔پھر آگے شروع کرے اور جب هٰذَا مَاوَعَدَ الرَّحْمٰنُ (سورہ یٰسٓ، آیت ۵۱) پر پہنچے تو دائیں ہاتھ والی انگشت شہادت کو بند کرے۔پھر جب آیت مبارکہ وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ (سورہ یٰسٓ، آیت ۷۴) پر پہنچے تو بائیں ہاتھ والی درمیانی انگلی بند کرے۔اس طرح سورہ یٰسٓ کو مکمل کرے۔یعنی دائیں ہاتھ کی چار انگلیاں اور بائیں ہاتھ کی تین انگلیاں برابر بند کئے رکھے۔

اب اس حالت میں سورہ ملک پڑھنی شروع کرے اور جب مَاتَرٰى فِیْ خَلْقِ الرَّحْمٰنِ (سورہ الملک، آیت ۳) پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی کو کھول دے اور آگے پڑھنا شروع کرے۔پھر جب آیت مَانَزَّلَ اللّٰهُ (سورہ الملک، آیت ۱۵) پر پہنچے تو بائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی کھول دے اور جب اس مقام اَلرَّحْمٰنِ (سورہ الملک، آیت ۱۹) پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی کے برابر والی انگلی کھول دے اور جب مِنْ دُوْنِ الرَّحْمٰنُ (سورہ الملک، آیت ۲۵) پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی درمیانی انگلی کو کھول دے اور آگے بڑھنا شروع کرے۔جب آیت مبارکہ قُلْ اِنَّمَا الْعِلْمُ (سورہ الملک، آیت ۲۶) پر پہنچے تو بائیں ہاتھ کی دوسری انگلی کھول دے اور جب آیت اَهْلَكَنِیَ اللّٰهُ (سورہ الملک آیت ۲۸) پر پہنچے تو اس کے ساتھ والی بائیں ہاتھ انگلی کھول دے اور جب قُلْ هُوَالرَّحْمٰنُ (سورہ الملک، آیت ۲۹) پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی انگشت شہادت کھول دے۔اب سورہ مکمل کرے۔پھر دو رکعت نماز نفل ادا کرے اور سلام پھیرنے کے بعد ۱۵ مرتبہ درود مدنی پڑھے۔اس کے بعد اپنے مقصد کے لئے اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔اس عمل کو ہر جمعرات کو لازماً کرے۔اللہ تعالیٰ ہر پریشانی سے ہمیشہ دور رکھیں گے اور ہر حاجت فوری برآئے گی۔

## قبر میں حفاظت:

امام شافعی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ میں ایک جنازہ کے ہمراہ قبرستان گیا۔میت دفن کرنے کے بعد جب لوگ واپس ہوئے اور رات ہوگئی۔میں کسی مقصد کے لئے قبرستان میں ہی ٹھہر گیا کہ میں نے دیکھا کہ ایک شخص بصورت کتا اس قبر کے اندر داخل ہوگیا۔لیکن تھوڑی دیر کے بعد باہر نکل آیا۔حالت اس وقت اس کی یہ تھی کہ زبان باہر نکالے ہوئے، جس سے پانی ٹپک رہا تھا اور اس کی داہنی آنکھ کانی تھی۔یہ دیکھ کر میں نے اس سے پوچھا کہ تیرا اس فعل سے کیا مقصد تھا۔اس نے کہا کہ میں اس میت سے اپنا بدلہ لینے کے لئے اس کو ستانے کے لئے گیا تھا۔مگر مجھے سورہ یٰسٓ نے اس فعل سے باز رکھا ہے اور میری ایک آنکھ بھی نکال دی ہے اور مجھے یہ ندا بھی ملی ہے کہ اگر یہ شخص سورہ یٰسٓ ۴ بار کے ساتھ سورہ الملک ۴ بار کی بھی مداومت رکھتا تو تیری دوسری آنکھ بھی نکال دی جاتی۔

ان دونوں سورتوں کی روزانہ مداومت عذاب قبر سے محفوظ و مامون رکھتی ہے۔

## قبولیت دعا:

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جو شخص روزانہ باوضو حالت میں سورہ یٰسٓ کا رکوع شروع سے اِذَا جَآءَهَا الْمُرْسَلُوْنَ تک ۶ بار ورد رکھے گا اس کی ہر دعا اللہ تعالیٰ قبول فرمادیں گے۔

## قرض سے نجات:

یہ عمل ان لوگوں کے لئے ایک بہت بڑی نعمت ہے جو قرض میں بری طرح پھنس چکے ہوں اور قرض ادا کرنے کی کوئی راہ نہ نکل رہی ہو۔قرض خواہ کو چاہئے کہ دو رکعت نفل

نماز کی نیت کرے۔ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد اول سورہ یٰسٓ ۳ بار پڑھے۔ پھر چاروں قل شریف ( کافرون ۲ بار، اخلاص ۵ بار، فلق ا بار اور الناس ۶ بار) پڑھے۔ اس طرح نفل نماز پوری کر کے سلام پھیرے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔

جب تک قرض ادا نہ ہو اس عمل کو کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے قرض کی ادائیگی کی صورت پیدا ہوگی۔

## قرض کی ادائیگی کا عمل:

قرضداروں کے ہاتھوں پریشان حال لوگوں کے لئے ذیل کا عمل فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل رات کو اس طریقہ سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ سورہ یٰسٓ ۳ مرتبہ، چاروں قل شریف ( کافرون ۲ بار، اخلاص ۵ بار، فلق ا بار اور ناس ۶ بار) پڑھے۔ بعد سلام پھیرنے کے اللہ تعالیٰ کے حضور بوسیلہ سورہ یٰسٓ گڑگڑا کر اپنے مقصد کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ قرض اترنے کی سبیل پردہ غیب سے نکل آئے گی۔ تا حصول مکمل مقصد یہ عمل جاری رکھیں۔

## قضائے حاجات:

قضائے حاجات کے لئے ذیل کا عمل فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز جمعہ سورہ یٰسٓ اس طریقے سے پڑھا کرے۔

پہلے مبین پر ۶ مرتبہ سورہ اخلاص، دوسرے مبین پر تین مرتبہ سورہ الکوثر، تیسرے مبین پر ۸ مرتبہ سورہ الم نشرح، چوتھے مبین پر ایک مرتبہ سورہ فاتحہ، پانچویں مبین پر تین مرتبہ آیت الکرسی، چھٹے مبین پر ۹ مرتبہ اَللّٰهُ لَطِيفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَاءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ، ساتویں مبین پر تین مرتبہ درود مدنی اور ۸ مرتبہ یہ دعا پڑھے۔ پھر سورہ کو مکمل کرے۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ وَسِعْ رِزْقِىْ وَسَعَتَهٗ لَااِحْتِيَاجُ اِلٰى اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ

پھر اللہ تعالیٰ سے گڑگڑا کر حاجت روائی کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ اس عمل سے حاجت بر آئے گی۔

## قوت حافظہ کے لئے:

اگر کسی کا حافظہ کمزور ہو اور وہ بات زیادہ دیر تک یاد نہ رکھ سکتا ہو اور اس وجہ سے بے حد پریشانی کا اسے سامنا رہتا ہو اور کوئی علاج کارگر نہ ہوتا ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر مشک و زعفران سے چینی کی پلیٹ پر سورہ یٰسٓ لکھیں اور پانی سے دھو کر سات دن روزانہ پئیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت قوت حافظہ انتہائی تیز ہو جائے گی اور ہر سنی ہوئی اور لکھی ہوئی بات کو کبھی بھی نہیں بھولے گا۔

## قیدی کی رہائی کے لئے:

اگر کسی شخص کو ناحق قید ہوگئی ہو اور بظاہر اس کی رہائی کی کوئی امید نظر نہ آتی ہو تو اس کی رہائی کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں ۱۰ مرتبہ سورہ یٰسٓ معہ دعا ذیل ۵ مرتبہ روزانہ کسی مقررہ وقت پر پڑھا کرے۔ طریقہ اس کا یہ ہوگا کہ ہر بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر دعا مانگے۔

یہ عمل ۲۷ روز تک کرنے سے پردہ غیب سے اللہ تعالیٰ رہائی کی سبیل پیدا کر دیتے ہیں اور قیدی باعزت رہا ہو جاتا ہے۔ دعا یہ ہے۔

اَيُّهَا الْجَمَاعَتُ الْمُسَخَّرُوْنَ الْمُطِيْعُوْنَ بِهٰذِهِ السُّوْرَةِ الْمُبَارِكَهُ بِحَقِّ اَنْبِيَاءِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَاَوْلِيَائِهٖ بِحَقِّ خَلْقِكُمْ اجْعَلُوْا كَلِمَتِىْ سَارِيَتَهٗ وَتَوَلِّىْ سَمُوْعًا مَقْبُوْلاً وَاكْفُوْنِىْ مُهِمَّاتِىْ

وَامۡدِدۡنِیۡ وَاَغۡنُوۡنِیۡ فِی الۡاُمُوۡرِ كُلِّهَا الۡكُلِّيَّةِ بِحَقِّ اللّٰهِ مِنۡ سُلَيۡمَانُ وَاِنَّهٗ بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ اَلۡوَهَا الۡعَجَلِ السَّاعَتِهِ

"اے جماعت! تابع اور مطیع اس سورہ مبارکہ کے اور بحق انبیاء کرام اولیاء اللہ کے اور بحق اپنے خالق ہونے میرے کلمات کو جاری فرماؤ اور میری بات کو سنو اور میری مہمات میں میری کفایت کرو اور میرے تمام اچھے کاموں میں میری امداد و اعانات کرو وہ نوشتہ جو حضرت سلیمان علیہ السلام کی جانب سے بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ بہت جلدی اور اسی گھڑی اور اسی ساعت میں پورا ہوا۔"

## قیدی کی رہائی کے لئے:

ناحق قید میں قیدی کی رہائی کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے تین یا پانچ آدمی باہم مل کر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود شریف ۱۲، ۱۲ مرتبہ اور ۱۹ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر مقصد کے حصول کے لئے اللہ کے حضور دعا مانگیں۔ ۱۰ دن کے عمل سے بفضل ایزدی قیدی کی رہائی کی سبیل پیدا ہو جائے گی۔

## کاروباری مندی سے نجات:

جس کسی کا کاروبار سخت مندے کا شکار ہو گیا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں دُکان کھول کر ۲ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر اپنی دکان کے چاروں طرف اور مال پر پھونک لگائیں اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت مندہ کاروبار ختم ہو کر کاروبار میں ترقی اور وسعت پیدا ہو جائے گی۔

## کالی کھانسی:

جو کوئی بھی کالی کھانسی میں مبتلا ہو اور ڈاکٹر حکماء علاج سے عاجز آ چکے ہوں تو ایسے میں اس مرض سے چھٹکارے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے چینی کی سفید پلیٹ پر مشک و زعفران سے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر آیت سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِيۡمٍ ۷ مرتبہ لکھ کر اسے آب زمزم یا دریا یا نہر کے صاف پانی سے دھو کر اس پانی کے اوپر سورہ یٰسٓ ایک مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس کو نہار منہ نَوَيۡتُ الشِّفَاءِ مِنۡ عِلَيۡهِ الۡمَرۡض کہہ کر پی لیا کریں۔

انشاء اللہ ۱۰ روز کے عمل سے اس قسم کی کھانسی سے مکمل نجات مل جائے گی۔

## کالے علم کا فوری توڑ:

اگر کسی کی دکان، گھر یا کسی بھی جگہ سے کالے علم کے تعویذات، انڈوں پر لکھے گئے حروف اور اسی قسم کی اشیاء برآمد ہوں تو ایسے میں ذیل کا عمل اس کے فوری توڑ اور بچاؤ کے لئے بے حد کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے فوری طور پر وضو کریں اور ایک پاک صاف چھری لے کر اس چھری پر ۶ مرتبہ سورہ یٰسٓ اول و آخر درود مدنی ۳ بار اور آیت الکرسی ۵ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور ساتھ ہی برآمد شدہ اشیاء کو بھی حصار کر دے اور اس کے بعد ۶ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر ایک سفید رنگ کے کپڑے پر دم کرے اور اس کے اندر یہ تمام اشیاء رکھ کر اوپر سے اس کو موم جامہ لپیٹے اور کالے دھاگے سے اچھی طرح باندھ دے۔ اس عمل سے فارغ ہو کر آیت الکرسی کا ورد کرتے ہوئے دریا یا نہر میں جا کر ان کو اس کو ان الفاظ کے ساتھ بہادے..... "یا خواجہ خضر بوسیلہ سورہ یٰسٓ یہ سب کچھ آپ کے حوالے۔"

اب آیت الکرسی کا ورد کرتے ہوئے واپس آئے اور آ کر غسل کرے اور دوسرے کپڑے پہن کر سات مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔

انشاء اللہ اس جادو ٹونے، کالے علم کا توڑ اسی وقت ہو جائے گا اور اس سے پیدا شدہ خرابیاں ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائیں گی۔ نہایت مجرب اور آزمودہ عمل ہے۔

## کام میں رکاوٹ دور ہو:

اگر کسی شخص کا جائز کام اٹکا ہوا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔
اس مقصد کے لئے ذیل کی آیات ۱۰۲ بار باوضو حالت میں ورد کرے۔ اس عمل کی بدولت وہ رکاوٹ دور ہو کر کام آسانی سے ہو جائے گی۔ آیت یہ ہے۔
اِنَّمَآ اَمْرُہٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَّقُوْلَ لَہٗ كُنْ فَيَكُوْنُ۔ (سورہ یٰسین، آیت ۸۲)

## کٹھن حاجت کے لئے:

اگر کسی شخص کو ایسی کٹھن حاجت درپیش ہو جس کا حل اور تدبیر کسی بھی طرح نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں اس کے حل و تدبیر کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔
اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز عشاء ۴ مرتبہ سورہ یٰسین اس طریقہ سے پڑھے کہ ہر مبین پر ایک بار سورہ فاتحہ شروع سے لے کر ایاک نستعین تک پڑھ کر سورہ نصر ۲ بار پڑھے اور اس کے بعد بقیہ سورہ فاتحہ پڑھے۔ اس کے بعد دوبارہ شروع سے اگلی مبین تک سورہ یٰسین کو پڑھے۔ یعنی تمام مبینوں کے لئے سورہ یاسین شروع سے شروع کریں اور بیچ میں سورہ فاتحہ اور سورہ نصر اس ترتیب سے پڑھتے جائیں۔ اس طرح مکمل سورہ یٰسین ختم ہو جائے گی۔ اگر ہمت ہو اور جلد حاجت روائی چاہتے ہوں تو اس عمل کو سات بار دہرائیں۔ انشاء اللہ، اللہ کے فضل و کرم سے ۲۱ یوم بلا ناغہ عمل سے وہ کٹھن ترین حاجت پردہ غیب سے روا ہو گی۔ حاجت پوری ہونے کے بعد باوصف بھی عمل چالیس روز تک کرنا لازمی ہے۔

## کم قوت سماعت کے لئے:

جن حضرات کی قوت سماعت بند ہو گئی ہو یا کمزور ہو گئی ہو۔
اس مقصد کے لئے سات روز تک باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و گلاب سے سورہ یٰسین چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر پانی پی لیا کرے۔ اس سے قوت



ساعت تیز ہو جائے گی اور ۲۴ روز کے عمل سے بند ساعت کھل جائے گی۔

## کھانسی کی شکایت:

کھانسی کی شکایت کی صورت میں درج ذیل عمل کارگر ہے۔
اس مقصد کے لئے دن میں تین مرتبہ باوضو حالت میں آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ، ۵۴ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پینے سے تین دن کے اندر کھانسی سے مکمل نجات مل جائے گی۔

## گردن کا درد:

اگر کسی شخص کی گردن میں درد ہو اور آرام نہ آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید ہے۔
اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں کاغذ پر قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و گلاب سے لکھ کر آیت ذیل اس کو گردن میں موم جامہ کر کے باندھ دیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے گردن کا درد جاتا رہے گا۔ آیت یہ ہے۔
اِنَّا جَعَلْنَا سے مُّقْمَحُوْنَ تک۔ (سورہ یٰسین، آیت ۸)

## گلے کا ورم:

جس کسی کے گلے میں ورم ہو تو ذیل کا عمل مفید ہے۔
اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سفید کاغذ پر یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ لکھ کر موم جامہ کر کے گلے پر باندھ دیں۔ چند یوم میں ورم رفتہ رفتہ کم ہو کر بالکل ختم ہو جائے گا۔ ممکن ہے شفاء بفضل تعالیٰ حاصل ہو گی۔

## گمشدہ بچہ مل جائے گا:

اگر کسی کا کوئی عزیز گم ہو گیا ہو اور اس کا کچھ پتہ معلوم نہ ہو رہا ہو تو اس کو چاہئے کہ نماز عشاء ادا کرنے کے بعد ۱۰ بار سورہ یٰسین پڑھے اور گمشدہ کو ذہن میں تصور کرتے

ہوئے اس کی طرف غائبانہ دم کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ یا اللہ، فلاں غائب کو مجھ تک پہنچا دے۔

دعا مانگنے کے بعد سو جائے اور کسی سے بات چیت نہ کرے۔ اس عمل کے ذریعے پہلی رات ہی اسے گمشدہ کا پتہ چل جائے گا۔ اگر پہلی رات پتہ نہ چلے تو ۱۰ دن کے اندر اندر گمشدہ کا حال خواب میں معلوم ہو جائے گا کہ وہ کہاں ہے اور کس حالت میں ہے۔

## گمشدہ بچے کو واپس لانا:

بعض اوقات کچھ بچے خود ہی گھر سے بھاگ جاتے ہیں اور پھر ان کا کوئی پتہ نہیں چلتا کہ وہ کہاں گئے۔ اگر خدانخواستہ کسی کے ساتھ ایسا واقعہ پیش آ جائے تو وہ رات کے وقت نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد ایک کوٹھڑی کے اندر تنہا باوضو حالت میں بیٹھے اور ۱۰ بار سورہ یٰسین پڑھے۔ جب ۲ بار سورہ یٰسین پڑھ لے تو پاس رکھے ہوئے پانی کے پیالے میں اپنے دائیں ہاتھ کی پانچوں انگلیاں تر کر کے مکان کے چاروں جانب چھینٹے مارے۔ چھینٹے اس طرح مارے کہ پہلے مشرق، پھر جنوب، پھر مغرب اور پھر شمال کی طرف اور اس کے ساتھ ہی ۲ بار یہ آواز لگائے کہ یا اللہ فلاں بھاگے ہوئے کو واپس لا۔

انشاء اللہ اس عمل سے بھاگا ہوا بہت جلد خود بخود واپس آ جائے گا۔

## گمشدہ کی بازیافت:

جس کسی کا کوئی عزیز گم ہو گیا ہو اور اس کا کچھ پتہ نہ چلتا ہو تو اس کی بازیافت کے لئے ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ایک مرتبہ سورہ یٰسین شروع سے لے کر لا یرجعون تک پڑھنے کے بعد سورہ نور کی آیت مبارکہ او کظلمٰت سے لے کر من نور تک چار مرتبہ پڑھ کر اپنے دائیں بائیں، آگے پیچھے، اوپر نیچے زمین و آسمان پر پھونک مارے۔ اس دوران اس گمشدہ کا مکمل تصور رکھے۔ اس عمل کی بدولت وہ گمشدہ پھڑ پھڑاتے پرندے کی مانند واپس آئے گا۔ اس وقت تک چین نہ پائے گا جب تک واپس

حاضر نہ ہو جائے گا۔

## گمشدہ مال کی دستیابی:

اگر کسی شخص کا مال اسباب گم ہو گیا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر ۷ بار تعوذ، تسمیہ ۲ بار کے ساتھ سورہ یٰسین ۹ مرتبہ اول و آخر درود الصوفی ۸، ۸ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ ۸ یوم کے عمل سے بفضل تعالیٰ گمشدہ مال و اسباب مل جائے گا۔

## گھر کی چوری چکاری سے مکمل حفاظت:

جو شخص کسی ایسے علاقے میں رہتا ہو جہاں ہر وقت چوری چکاری کا خطرہ ہو تو اس سے حفاظت کے لئے ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و گلاب سے سورہ یٰسین کے اتنے نقش سفید کاغذ پر بنائیں جتنے عدد گھر کے دروازے اور کھڑکیاں ہیں۔ پھر ان کو ان دروازوں اور کھڑکیوں کے اوپر لگا دیں۔ لگانے سے پہلے ان پر سورہ یٰسین ۴ بار اور سورہ اخلاص تین مرتبہ پڑھ کر دم بھی کر لیں، روزانہ صبح کو بعد از نماز فجر اور نماز عشاء سورہ یٰسین ۴ مرتبہ پڑھ کر مکان کے چاروں طرف پھونک مار کر یہ الفاظ کہے۔

یا الٰہی سپردم تیرے بطفیل سورہ شریفہ یٰسین در حفاظت ایں جا۔

انشاء اللہ کوئی بھی چور گھر کے اندر داخل ہونے کی جرات نہ کر سکے گا اور اگر کبھی کسی طرح گھس آئے گا تو کوئی بھی شے ہمراہ لے جانے کی جرات نہیں کرے گا۔ لیکن اس عمل کو کسی پر بھی ظاہر نہ کرے، بلکہ راز میں رکھے تا کہ حفاظت الٰہی مستقل رہے۔

## گھر میں اتفاق و محبت پیدا کرنے کے لئے:

گھر میں نا اتفاقی اور لڑائی جھگڑے کی فضا کو ختم کرنے اور اتفاق و محبت کی فضا پیدا کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز فجر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر نمک لے کر اول و آخر درود مدنی ۳ بار اور ۱۱ مرتبہ سورہ یٰسٓ بہ نیت اتفاق و محبت پڑھ کر دم کریں اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا بھی مانگیں۔ پھر اس نمک میں تھوڑا سا نمک کھانے میں ملا دیں اور باقی نمک کو کسی مرتبان میں رکھ کر چولھے کے پاس ایسی جگہ رکھیں جہاں سے مرتبان کو چولہے کا سینک پہنچتا رہے۔ انشاء اللہ اس عمل سے گھر فتنہ و فساد ختم ہو کر سکون و چین کی فضا پیدا ہوگی اور گھر کے تمام افراد کے درمیان انمٹ الفت و یگانگت پیدا ہو جائے گی۔

## لڑائی جھگڑا رکوانے کے لئے:

دو شخصوں کے درمیان لڑائی جھگڑا بند کروانے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ان کے درمیان کھڑے ہو کر آیت مبارکہ انا جعلنا فی اعنا قھم سے لے کر لا یبصرون تک ۲۹ بار پڑھتا رہے۔ ان میں سے جو ناحق ہوگا وہ مغلوب ہو جائے گا اور یوں فیصلہ ہونے سے دونوں کے درمیان صلح ہو جائے گی۔

## لقوہ کے لئے:

لقوہ کے مریضوں کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز فجر اول و آخر درود الصوفی ۱۴، ۱۴ مرتبہ، سورہ یٰسٓ ۷ مرتبہ، سورہ مزمل ۹ مرتبہ، سورہ جمعہ ۸ مرتبہ پڑھ کر پانی اور تیل سرسوں دم کر لیں۔ پانی روزانہ تھوڑا تھوڑا پی کر مریض ختم کرے اور تیل کی مالش مرض والی جگہ پر ہلکے ہلکے کریں۔ پانی کا عمل روزانہ تازہ پانی بنا کر ۱۵ دن پلائیں۔ انشاء اللہ صحت کاملہ عطا ہوگی۔

## لکنت:

اگر کسی شخص کی زبان میں لکنت ہو یعنی وہ بولنے میں ہکلاتا ہو اور بات کرنے میں بار بار اٹکتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔



اس مقصد کے لئے شب جمعہ چار رکعت نماز نفل اس طریقہ سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ ۳ بار کے بعد سورہ یٰسٓ ۶ بار، دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ دخان ۴ بار، تیسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ الجاثیہ ۲ بار، چوتھی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ ملک ۶ بار پڑھے۔ بعد سلام پھیرنے کے اللہ کے حضور دعا مانگے۔

انشاء اللہ ۵ تا ۱۰ جمعہ کے عمل سے زبان کی لکنت ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گی اور دوبارہ نہیں ہوگی۔

## مالدار ہونے کا گر:

غربت کے چنگل میں پھنسے ہوئے لوگوں کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس سے غربت دور ہو کر تونگری حاصل ہوتی ہے۔

اس مقصد کے لئے شعبان کی پندرہویں شب کو آدھی رات کو اٹھ کر غسل اور وضو کرے۔ پاک صاف لباس پہن کر قبلہ رخ بیٹھ کر ۳ مرتبہ سورہ یٰسٓ اس ترتیب سے پڑھے کہ پہلی بار سورہ ں پڑھ کر درازی عمر کی دعا مانگے۔ دوسری بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر اپنے سے بیماری کے رفع ہونے کی دعا مانگے۔ دوسری بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر اپنے سے بیماری کے رفع ہونے کی دعا مانگے۔ تیسری مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے غیب سے رزق اور دولت کی دعا مانگے۔ تین مرتبہ یٰسٓ پڑھنے کے بعد ذیل کی دعا ۱۱ مرتبہ پڑھے۔

اے اللہ! تیرا وجود ہی تجھ پر میرے واسطے دلالت کرتا ہے اور تیرا احسان ہی میرے واسطے قریب کرتا ہے۔ میں شکایت کرتا ہوں تجھ سے اس امر کی کہ تجھ پر مخفی نہیں ہے اور میں سوال کرتا ہوں تجھ سے اس چیز کا جو تجھ پر دشوار نہیں ہے۔ اس لئے کہ جاننا تیرا میرے حال کو کافی ہے۔ میرے سوال سے اس کو کھول دے اندوہ غمگینیوں کو کشائش دے، مجھے اس امر کی جس میں مبتلا ہوں۔ نہیں ہے کوئی الوہیت کے لائق سوائے تیرے۔ پاک ہے تو اور منزہ ہے۔ بے شک میں ظلم کرنے والوں میں سے ہوں۔ ہم نے تو اس کی دعا قبول کی ہے اور ہم نے اس کو غم سے نجات دی اور اس طرح ہم تمام مومنوں کو نجات دیتے ہیں۔

اس لئے میرے پروردگار! اور اے صاحب جلالت تجھ پر کوئی احسان نہیں رکھ سکتا ہے۔ اے صاحب جلالت وکرامت اے صاحب قدرت ونعمت! نہیں ہے کوئی الٰہی مگر سوائے تیرے کہ تو پشت وپناہ التجا کرنے والوں کا ہے اور تو اپنے نزدیک جگہ دینے والا ہے۔ ان لوگوں کو جو تیری نزدیکی چاہتے ہیں اور تو جائے پناہ ہے۔ خوفزدوں کا اور تو ہی گنجینہ ہے طلب گاروں کا۔ اے میرے پروردگار! اگر تو نے اپنے یہاں ام الکتاب یعنی لوح محفوظ میں مجھ کو شقی یا محروم یا تنگ روزی لکھا ہے تو اے پروردگار! تو اپنے فضل وکرم سے مٹادے میری شقاوت اور محرومی اور میری راندگی اور میری تنگی روزق کو اور مجھے اپنے یہاں لوح محفوظ میں سعید یعنی نیک بخت لکھ دے اور روزی یافتہ اور توفیق یافتہ امور خیر کا پس تحقیق وعدہ فرمایا ہے تو نے اور تیرا وعدہ سچا ہے کہ تو نے ہی فرمایا ہے اور فرمانا تیرا برحق ہے جو نازل کیا اپنی کتاب میں زبان پر یعنی نبی مرسل کے ثبت کرتا ہے لکھ دیتا ہے۔ حالانکہ اس کے پاس ام الکتاب ہے۔ اے میرے پروردگار! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں۔ بحق اس تجلی نور اعظم کے جو آدھی رات شعبان میں جلوہ گر ہے اور جس میں تمام امور حکیم ومحکم نشر کئے جاتے ہیں۔ جرم ختم ہوتے ہیں۔ سوال میرا یہ ہے کہ مجھ سے کھول لے یعنی دفع کردے ان بلاؤں کو جو تو خوب جانتا ہے اور بے شک تو بہت بڑا غالب ہے اور درود وسلام نازل فرما ہمارے سردار آقائے نامدار حضرت محمد ﷺ پر اور ان کی آل پاک اور اصحاب پر۔

## متعدی امراض سے بچاؤ:

متعدی امراض یا وبا کے پھیل جانے کی صورت میں اس سے بچاؤ کے لئے ذیل کا عمل انتہائی زوداثر ہے۔

اس مقصد کے لئے گندم کے ۲۲ دانے لے کر باوضو حالت میں سورہ یٰسین اس طریقہ سے پڑھے کہ جب آیت مبارک سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ پر پہنچے تو اس کی تکرار ۶۱ مرتبہ کرے۔ پھر سورہ مبارکہ کو ختم کرکے ان دانوں پر دم کریں۔ ہر روز دو دانے نہار منہ نگل لیں۔ انشاء اللہ اس متعدی مرض سے محفوظ رہیں گے اور بیماری نزدیک نہ آنے



گی۔

## محبت میں اسیر کرنا:

کسی کو اپنی جائز محبت میں مبتلا کرنا ہو تو اس کو چاہئے کہ سات دانے بادام کی گریاں میٹھی لے کر باوضو حالت میں نماز عشاء کے بعد بیٹھے اور ان تمام پر ۲،۲ بار سورہ یٰسین پڑھ کر دم کرے اور آخر میں طالب اور اس کی ماں کا نام اور مطلوب اور اس کی ماں کا نام لے کر دم کرے اور یہ گریاں کسی بھی طرح مطلوب کو کسی چیز میں ملا کر کھلا دے۔ اس عمل کی برکت سے مطلوب طالب کی محبت میں دیوانہ ہو جائے گا۔

## محبوب خلائق ہو:

اگر کسی شخص کو یہ خواہش ہو کہ وہ خدا کی مخلوق میں ہردلعزیز ہو تو وہ باوضو حالت میں فجر کی نماز کے بعد اول وآخر ۱۳ مرتبہ درود مدنی پڑھے اور درمیان میں ۵۳ بار آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ پڑھے اس کے بعد ایک سفید کاغذ پر یہ آیت مبارکہ لکھ کر اپنے پاس رکھے اور بے ادبی نہ ہونے دے۔

انشاء اللہ مخلوق اس کے ساتھ عزت واحترام سے پیش آئے گی۔

## مخلوق خدا مہربان ہو:

جو کوئی مخلوق خدا کو اپنے اوپر مہربان کرنے کا خواہاں ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۵۳ بار پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے اور اس آیت مبارکہ کو زعفران وگلاب سے سفید کاغذ پر لکھ کر اپنے دائیں بازو پر موم جامہ کرکے باندھے۔ اس عمل کی بدولت بفضلہ جہاں جائے گا عزت وتوقیر پائے گا۔

## مرحوم والدین کی خواب میں زیارت:

جس شخص کے والدین انتقال کر چکے ہوں اور وہ ان کی زیارت کرنا چاہتا ہو تو اس مقصد کے لئے نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد قبلہ رو بیٹھ جائے اور ۴ بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر اس کا ثواب اپنے والدین کو پہنچائے۔ پھر قبلہ کی طرف منہ کر کے سو جائے اور کسی سے بات نہ کرے۔ تصور میں اپنے والدین کو رکھے۔

سورہ مبارکہ کی برکت سے اسی رات خواب میں ماں باپ کی زیارت سے مستفید ہوگا۔

## مرض ام الصبیان:

بچوں کے مرض ام الصبیان اور سوکھا پن یا ذبہ اطفال کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے زچہ کے شروع حمل سے بچے کے دودھ پینے کے عرصہ تک برابر یہ عمل جاری رکھیں۔

اس مقصد کے لئے ہر روز ۷ مرتبہ آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ باوضو حالت میں روئی کے ٹکڑے پر لکھ کر حاملہ کو کھلایا جائے۔ انشاء اللہ اس عمل سے بچہ ہر تکلیف سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## مرض بخار کے لئے:

جس شخص کو بار بار بخار آتا ہو اور اترنے کا نام نہ لیتا ہو تو اس کے دفعیہ کے لئے ذیل کا عمل شافی و کافی ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز صبح کو بعد نماز فجر ایک چھوٹے سے کاغذ پر بسم اللہ شریف بعد آیت قُلْنَا یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ (سورۃ الانبیاء، آیت ۶۹) لکھ کر نہار منہ پانی سے دھو کر پانی مریض کو پلائیں۔ کاغذ کو مریض چبا کر



نگل جائے۔

شام کو اسی طرح ایک کاغذ پر بسم اللہ شریف اور سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ لکھ کر نہار منہ پانی سے دھو کر پانی مریض کو پلائیں۔ اور اس کاغذ کو بھی مریض چبا جائے۔ سات تا گیارہ روز کے اس عمل سے بخار ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گا اور مریض صحت یاب ہو جائے گا۔

## مرض بواسیر:

بقول امام رضا مرض بواسیر والے شخص کے لئے ذیل کا عمل اکسیر اعظم ہے۔ اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر شہد سے سورہ یٰسٓ کسی شیشے کے برتن میں لکھ کر اسے پانی سے دھو کر اس شہد کو محفوظ کر لیں اور روزانہ صبح و شام پانچ پانچ گھونٹ پلانے سے بہت جلد اس مرض سے نجات مل جاتی ہے۔

## مرض جذام و برص:

بروایت ابو عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ جو شخص مرض جذام اور برص میں مبتلا ہو تو اس سے شفاء کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز فجر تین دن تک باوضو قبلاہ رخ بیٹھ کر چینی کی پلیٹ پر سورہ یٰسٓ لکھ کر اسے پانی سے دھو کر پلانے سے مرض جذام و برص سے نجات مل جاتی ہے۔

## مرض سوزاک کا علاج:

مرض سوزاک میں مبتلا اشخاص کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں روزانہ قبلہ رخ بیٹھ کر چینی کی پلیٹ پر آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۱۱ مرتبہ زعفران و گلاب سے لکھیں اور اسے دریا یا بارش کے پانی سے یا شہد کے شربت سے دھو کر نہار منہ پی لیا کریں اور اسی آیت مبارکہ کا

۵۶ مرتبہ معہ اول وآخر درود الصوفی ۱۲، ۱۲ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم بھی کیا کریں۔

انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے صحت یابی کے واضح اثرات نظر آ جائیں گے۔ تا شفاء کاملہ اس عمل کو جاری رکھیں۔

## مرض طاعون:

طاعون کی وباء کے زمانے میں جو شخص باوضو حالت میں روزانہ ۵۳ مرتبہ سورہ یٰسٓ کی آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ اول وآخر درود صوفی ۱۳، ۱۳ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کیا کرے گا وہ مرض طاعون سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## مرض نسیان:

مرض نسیان میں مبتلا حضرات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے سورہ یٰسٓ کی آیت ذیل باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر چینی کی پلیٹ پر زعفران وگلاب سے لکھ کر آب زمزم سے دھو کر شہد میں ملالیں اور مریض کو ہر روز پلائیں۔ انشاء اللہ چند یوم میں شفاء کاملہ حاصل ہوگی۔ آیت یہ ہے۔

اِنَّا نَحْنُ نُحْيِ الْمَوْتٰى وَنَكْتُبُ مَاقَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ وَكُلَّ شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ فِيْٓ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ۔ (سورۃ یٰسٓ، آیت ۱۲)

مرگی کے مرض میں مبتلا حضرات کے لئے ذیل کا عمل شافی ہے۔

اس مقصد کے لئے کوئی بھی شخص باوضو حالت میں مرگی والے مریض کے کان میں بہت بلند آواز میں ذیل کے کلمات پڑھے۔ انشاء اللہ اس عمل سے دورے سے نجات مل جائے گی۔ الفاظ یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ (۱۲ بار) الٓمٓصٓ (۸ بار) طٰسٓمٓ (۱ بار) كٓهٰيٰعٓصٓ (۶ بار) يٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ (۹ بار) حٰمٓ عٓسٓقٓ (۸ بار) نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ (۶ بار)



## مستجاب الدعوات:

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ وہ مستجاب الدعوات ہو جائے، اسرار الٰہی اس پر منکشف ہو جائیں، اس کی ہر جائز دعا اللہ کے ہاں مقبولیت کا درجہ حاصل کرلے۔ وہ یہ عمل کرے۔ یہ ۲۱ یوم کا عمل ہے۔ چونکہ یہ عمل رات کا ہے اس لئے دن کو آرام کرے تاکہ رات کو عمل کے وقت نیند تنگ نہ کرے۔ اس کے بعد کسی ایسی جگہ پر تنہائی کی حالت میں بیٹھے جہاں کسی کی مداخلت نہ ہو۔ جمعرات کی رات کو نماز عشاء کے بعد اعوذ باللہ اور بسم اللہ پڑھ کر سورہ یٰسٓ پڑھنی شروع کرے۔ پہلی مبین تک پڑھے اور پھر ۱۰ مرتبہ الحمد شریف اور ۷۵ بار یا باسط پڑھے۔ اسی طرح ساتوں مبین تک الحمد شریف اور یا باسط اسی تعداد میں پڑھے۔

## مستجاب الدعوات بننا:

جو شخص نیک اور مستجاب الدعوات بننے کا خواہاں ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد اکسیر ہے۔ اس عمل کے لئے ترک جلالی و جمالی ہر قسم اختیار کرے اور اکل حلال اختیار کرے اور شریعہ کی مکمل پابندی اور صوم وصلوٰۃ اور ہر وقت اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگتا رہے۔

اس مقصد کے لئے سورہ یٰسٓ کو باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر اس طریق سے شروع کرے کہ اول وآخر درود مدنی ۱۵ مرتبہ، پھر یٰسٓ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ۴ مرتبہ پڑھ کر شروع کرے اور پہلی مبین پر لَامَقْصُوْدُ اِلَّا اللّٰهُ لَامَوْجُوْدُ اِلَّا اللّٰهُ لَامَعْبُوْدُ اِلَّا اللّٰهُ لَامَطْلُوْبُ اِلَّا اللّٰهُ ایک بار پڑھے۔ پھر اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ تین مرتبہ پڑھ کر پھر سورہ یٰسٓ شروع سے شروع کرے اور دوسری مبین پر پہنچ کر پھر الفاظ بالا کو ۲ مرتبہ پڑھ کر پھر نئے سرے سے سورہ یٰسٓ شروع کر کے تیسری مبین پر یہی الفاظ ۲ مرتبہ دہرائے۔ اس طریقے سے ساتویں مبین تک پڑھے اور سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ کی بھی تکرار ایک مرتبہ کریں اور اس طرح سورہ یٰسٓ کو ختم کرے۔ اس عمل کو ۲۱ یوم تک بلاناغہ کریں اور اپنے مقصد کو آخر تک پیش نظر رکھیں اور

انتہائی یکسوئی سے اس عمل کو پڑھے تا کہ مقصود حاصل ہو۔

زیادہ سے زیادہ تین چلوں میں مطلوبہ مقصد ہمیشہ کے لئے حاصل ہو جاتا ہے۔

سارا سال اس عمل کو جاری رکھنے والا ابدالوں میں شمار ہوتا ہے۔

## مشکل آسان ہو:

- ہر مشکل کی آسانی اور حاجت روائی کے لئے ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز عشاء دو رکعت نماز نفل ادا کریں۔ اس کے بعد ۱۳ مرتبہ سورہ یٰسٓ اس طریقے سے پڑھیں کہ ہر بار پڑھنے کے بعد یہ دعا پڑھیں۔

یَامَنْ یَقُوْلُ لِلشَّیْءِ کُنْ فَیَکُوْنَ اَفْعَلَ لِیْ کَذَا وَ کَذَا

اے وہ اللہ جو ہر شے کو کہتا ہے کہ ہو جا وہ موجود ہو جاتی ہے۔ پس میرے لئے بھی ایسا کر۔ اس جگہ اپنی حاجت اور مشکل کا نام لے۔ اس طریقے سے عمل کرنے سے ہر جائز مشکل آسان ہو جاتی ہے اور پردہ غیب سے حل ہو جاتی ہے۔

## مشکل کے حل کے لئے:

اچانک درپیش مشکل کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے تین تا سات آدمی پاک صاف لباس پہن کر قبلہ رخ باوضو حالت میں بیٹھیں۔ اپنے پاس کسی بڑے برتن میں پانی لے کر رکھ لیں اور یہ تصور کریں کہ وہ دریا کنارے بیٹھے ہوئے یہ عمل کر رہے ہیں۔ اول و آخر درود صوفی ۳ بار اور ۴۵ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھیں۔ اس دوران پڑھائی یہ خیال کریں کہ حضور نبی کریم ﷺ ہماری محفل میں تشریف لے آئے ہیں۔ پھر اللہ تعالیٰ کے حضور، حضور نبی کریم ﷺ کے توسط سے دعائے مقصود مانگیں۔ انشاء اللہ دعا قبول ہوگی اور وہ مشکل حل ہو جائے گی۔ جگہ کا پاک صاف اور معطر ہونا لازمی ہے۔

## مطیع کرنے کے لئے:

اگر کسی کو مطیع کرنا مطلوب ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے نماز عشاء کے وتر اور نفل کے درمیان اول و آخر درود شریف مدنی ۱۵،۱۵ مرتبہ اور آیت الحمد للہ رب العلمین ۶۲ مرتبہ بمعہ بسم اللہ شریف اور سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ کو ۵۵ مرتبہ پڑھ کر عطر پر دم کرے۔ بعد فراغت نماز عطر اپنے ہاتھوں اور کپڑوں پر لگا کر مطلوب کے گھر جائے۔ وہ مطیع ہوگا اور کام فوری بجا لائے گا۔

## معدے کی گرانی اور درد:

معدے کی گرانی اور درد کے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بارش کا پانی (بصورت امر مجبوری نلکے کا تازہ پانی) لے کر اس پر سورہ یٰسٓ ۴ مرتبہ اول و آخر درود مدنی ۶،۶ مرتبہ پڑھ کر ۱۲ روز تک پلائیں۔ معدے کا درد اور گرانی مکمل طور پر ختم ہو جائے گی۔

## مفرور کی واپسی:

اس مقصد کے لئے بعد نماز فجر اول و آخر درود الصوفی ۱۲،۱۲ مرتبہ پڑھے۔ پھر دو رکعت نماز نفل بہ نیت خالصتاً رضائے الٰہی پڑھ کر مفرور کے جس طرف بھاگ جانے کا گمان ہو اس طرف منہ کر کے کنویں کے اندر پاؤں لٹکا کر ۵ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ لے پھر اس کا دم اپنے پاس رکھے ہوئے سرکہ پر کرے اور پھر اس سرکہ میں پانچوں انگلیاں داہنے ہاتھ کی ڈال کر تر کرے اور اس کو اس طرف سات مرتبہ چھڑکے جس طرف مفرور کے جانے کا قوی امکان ہو۔ یہ کام ہر مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر ایسا کرے۔ مفرور ۷ یا ۱۰ دن کے اندر اندر بھاگا ہوا واپس آئے گا۔

## مفرور کے لئے:

اگر کسی کا خاوند یا کسی کی بیوی لڑ جھگڑ کر گھر سے فرار ہو جائے اور واپس آنے کا نام

نہ لیتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے بازار سے ایک نیا قفل لا کر اس کو چابی سے کھول دیں۔ اور ۵ مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھ کر اس کے بند کرنے والے سوراخ میں دم کر کے چابی سے پھر بند کر دیں اور اس دوران مفرور کی واپسی کا بالیقین تصور رکھے اور اس کو دریا یا نہر کے پانی میں بہا دیں۔ انشاء اللہ وہ جہاں کہیں بھی ہوگا اس عمل کی بدولت واپس بھاگا آئے گا۔

## مفرور واپس آئے:

اگر کوئی گھر سے بھاگ گیا ہو اور اس کو واپس لانا ہو تو اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں ۵ بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر نئے تالے پر دم کر کے بند کرنے اور اسی وقت پانی میں ڈال دے۔

جس وقت سورہ یٰسٓ پڑھے وقت بھاگے ہوئے کا تصور ذہن میں رکھے اور یہ خیال پورے یقین سے کرے کہ سورہ یٰسٓ کی برکت سے بھاگا ہوا جس جگہ پر بھی ہوگا وہاں سے واپس اپنے گھر آ جائے گا۔

## مقابلہ میں فتح یابی کے لئے:

دشمن سے مقابلہ میں فتح یابی کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ۸ بار سورۂ یٰسٓ پڑھ کر دشمن کی طرف پھونک لگا دیں۔ انشاء اللہ دشمن کی قوت مدافعت ختم ہو جائے گی اور زبان بندی ہو جائے گی۔

## مقدمے میں کامیابی کے لئے:

مقدمے میں کامیابی کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

نماز عشاء میں بیٹھ کر اول و آخر درود مدنی ۱۵ مرتبہ، ۱۰ مرتبہ سورہ فاتحہ اور سورہ یٰسٓ بطریق ذیل پڑھے۔ لفظ یاسین ایک بار، یٰسٓ محمد رسول اللہ ﷺ ایک بار پھر شروع سے لے کر پہلی مبین پر لفظ مبین ۱۵ مرتبہ پڑھے۔ اسی طریق سے ہر بار سورہ یٰسٓ کو شروع



کرتے ہوئے ہر مبین کو ۱۵ بار پڑھتے ہوئے سورہ یٰسٓ کو ختم کریں۔ پھر مقدمے سے بریت کا تصور کرتے ہوئے اللہ کے حضور دعا مانگے اور کسی سے بات کئے بغیر مبین مبین ۱۵ مرتبہ پڑھتا ہوا سو جائے انشاء اللہ اس عمل سے بہت جلد مقدمے سے بری ہو جائے گا۔

## مقدمہ میں کامیابی کے لئے:

جس کسی پر ناجائز مقدمہ ہو گیا ہو اور اسے اپنے حق میں صحیح فیصلہ ہونے کی توقع نہ ہو تو ایسے میں مقدمہ میں کامیابی کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء دو رکعت نماز نفل ادا کر کے وہیں قبلہ رخ بیٹھ کر ۱۹ مرتبہ سورہ یٰسٓ اول و آخر درود مدنی ۲۱، ۲۱ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ ہر دفعہ سورہ یٰسٓ پڑھنے کے بعد اپنا مقصد بیان کرے۔ انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے مقصود حاصل ہوگا اور فیصلہ اس کے حق میں ہو جائے گا۔

## مقدمہ میں کامیابی کے لئے:

اگر کسی پر ناجائز مقدمہ ہو گیا ہو اور اسے اپنی بریت کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے طلوع آفتاب کے ساتھ ہی سورج کی طرف منہ کر کے کھڑا ہو جائے اور باوضو حالت میں سورہ یٰسٓ ۵ سے ۱۰ مرتبہ بمعہ اول و آخر درود مدنی ۱۲، ۱۲ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ اگلے دن اس عمل کے شروع کرنے سے پہلے سفید کاغذ پر نقش ذیل بنائے۔

نقش یہ ہے۔

یٰسٓ وَالْقُرْآنِ الْحَكِيمِ إِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِينَ بِحَقِّ جبرائیلَ وَمِیکائیلَ وَاسرافیلَ وَعزرائیلَ

پھر سورج کی طرف حسب معمول منہ کر کے کھڑا ہو کر اتنی ہی تعداد میں سورہ یٰسٓ روز اول کی مانند پڑھ کر اس نقش پر دم کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ پھر اس نقش

کو موم جامہ کر کے مرد کی صورت میں سیدھے بازو پر اور عورت کی صورت میں الٹے بازو پر اس نقش کو باندھ لے۔

پڑھنے والا عمل تابریت مقدمہ جاری رکھے اور تعداد بھی اتنی مرتبہ میں پڑھے جتنے مرتبہ پہلے روز پڑھا تھا۔

انشاء اللہ اس عمل سے بہت جلد مقصود بفضل باری تعالیٰ حاصل ہوگا اور مقدمہ خارج ہو کر باعزت بری ہو جائے گا۔ خلوص عمل اس کے لئے بہت ضروری ہے۔

## ملاقات ارواح:

ارواح مقدسین یا کسی صاحب حال بزرگ کی روح سے مشرف ہونے اور استفادہ روحانی کے لئے ذیل کا عمل تیر بہدف ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ یٰسٓ اس طریق سے پڑھیں کہ سورہ یاسین کی ہر مبین پر ۶ بار اپنے مقصد کی دعا کرے۔

جس صاحب حال بزرگ کی ملاقات درکار ہو اس کا تصور دل میں رکھیں اور ان کے نام کی فاتحہ و نیاز بھی حسب توفیق پیش کر کے بچوں میں تقسیم کریں۔ یہ عمل ۵ دن تک کرنے سے مقصود حاصل ہو جائے گا۔

## موتیابند کا علاج:

موتیابند آنکھوں والے اشخاص کے لئے ذیل کا عمل اکسیر اعظم ہے۔

اس مقصد کے لئے کسی اچھے سرمہ پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ یٰسٓ ایک مرتبہ اول و آخر درود مدنی ۱۲، ۱۲ مرتبہ پڑھ کر دم کرلیں۔ اس سرمہ کو روزانہ صبح رات کو آنکھوں میں سلائی سے لگایا کریں۔ انشاء اللہ ۲۷ یوم کے اندر آنکھوں کے موتیابند سے ہمیشہ کے لئے نجات مل جائے گی۔

## موکل مطیع کرنا:

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ کے اسم سلام کا موصل مطیع کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لئے باوضو حالت میں نوچندی جمعرات سے بعد از نماز عشاء اس اسم کا ورد ۵۹ مرتبہ اول و آخر درود مدنی ۱۰، ۱۰ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ ۲۵ یوم کے بلاناغہ عمل سے موکل مطیع ہو جائے گا اور ہر جائز کام میں مدد دے گا۔

## میاں بیوی کے درمیان محبت والفت کے لئے:

میاں بیوی میں کسی بھی وجہ سے ناچاقی رہتی ہو اور ان کے درمیان اتفاق و محبت نہ ہونے کی وجہ سے ہر وقت لڑائی جھگڑا رہے اور گھر کی فضا خراب ہو کر اولاد کی زندگی پر برا اثر پڑتا ہو تو ان کے مابین صلح و صفائی اور پیار و یگانگت کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بروز سوموار چند افراد باہم مل کر ۲۵ مرتبہ سورہ یٰسٓ اول و آخر درود مدنی ۱۳، ۱۳ مرتبہ پڑھ کر نمک پر دم کریں اور پھر ہر بار سورہ یٰسٓ پڑھنے کے بعد یہ الفاظ کہہ کر نمک پر دم کریں۔ حب فلاں بن فلاں الحب فلاں بن فلاں (یہاں میاں اور بیوی اور ان کی ماؤں کا نام لیں) بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ پڑھ کر نمک پر دم کرنا ہے۔ یہ دم کیا ہوا نمک کسی خشک کنویں میں ڈال دیں۔ اس عمل کی بدولت میاں بیوی میں ناچاقی کی فضا بفضل تعالیٰ ختم ہو کر محبت والفت ہمیشہ کے لئے پیدا ہو جائے گی۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے:

میاں بیوی میں ناچاقی کی صورت میں صلح و صفائی اور محبت والفت پیدا کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے لوہے کی صاف ستھری سات عدد کیل لے کر جو ایک انگلی کے

برابر ہو ہر کیل پر جلتے تنور کے پاس بیٹھ کر باوضو حالت میں ۲ بار سورہ یٰسٓ پڑھ کر دم کر کے ان الفاظ کے ساتھ اس کیل کو جلتے تنور میں پھینک دے۔ الفاظ یہ ہیں۔

فلاں بن فلاں (مرد اور اس کی ماں کا نام)

اس طرح باری باری سورہ یٰسٓ پڑھ کر ساری کیلیں تنور میں ڈال دے۔ جیسے جیسے کیلیں آگ سے سرخ ہوں گی، میاں بیوی کے درمیان ناچاقی دور ہو جائے گی اور الفت ومحبت بہت زیادہ پیدا ہو جائے گی اور صلح وصفائی ہو جائے گی۔ انتہائی مجرب عمل ہے۔

## میدان جنگ میں فتح یابی کے لئے:

میدان جنگ میں فتح یابی کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے جنگ میں جانے سے پیشتر پاک صاف لباس پہن کر کسی سفید کاغذ پر باوضو حالت میں سورہ یٰسٓ لکھ کر اس کو موم جامہ کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے اور ۴ مرتبہ سورہ یٰسٓ اور تین تین مرتبہ اول و آخر درود مدنی پڑھ کر اپنے اوپر دم بھی کرے۔ پھر میدان جنگ میں جائے۔ اگر دوران جنگ باوضو حالت میں سورہ یٰسٓ کا ورد کرتا رہے تو کبھی بھی کوئی گزند اسے نہ پہنچے گی اور وہ فتح یاب ہو کر میدان جنگ سے بفضل ایزدی واپس آئے گا۔

## ناجائز زنا کا خاتمہ:

اگر اس بات کا ثبوت مل جائے کہ فلاں مرد کی بیوی کسی اور سے اپنی خواہشات نفسانی پوری کرتی ہے یا فلاں بیوی کا مرد فلاں عورت سے اپنی ناجائز خواہشات پوری کرتا ہے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے مطلوبہ عورت یا مطلوبہ مرد (جو کوئی اس عمل میں پہل کرتا ہو) کی قمیض کا ٹکرا لے کر اس پر الفاظ یٰسٓ الیٰسٓ یٰسٓ الیٰسٓ یٰسٓ الیٰسٓ وَالْقُرْآنِ الْحَكِيمِ وَبِحَقِّ بِاللّٰهِ الْمَحْمُوْدُ فِیْ کُلِّ فِعْلِهٖ يَااَللّٰهُ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ مُصْطَفٰى صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ۴۵ مرتبہ پڑھ کر دم کرے



اور تعویذ کی طرح اس ٹکڑے کو مکمل طور پر لپیٹ کر اس کی موم بتی کی موم سے مکمل طور پر لتھیڑ کر اس طرح بند کر دیں کہ کسی بھی طرف سے کپڑا موم سے باہر نکل نہ آئے اور اسے دریا کے کنارے ایک بالشت کھود کر اندر رکھ دے اور اس جگہ پر نشانی لگا لے تا کہ اسے بھول نہ جائے۔

اس عمل سے بدکار زانی کی شہوت بندھ جاتی ہے۔ چاہے کوئی بھی ہو۔ اگر اس کی شہوت زائل ہونے پر وہ شرمندہ و نادم ہو کر اپنے فعل سے توبہ کرے تو اس نقش کو وہاں سے نکال کر دریا میں بہا دیں۔ پھر سے شہوت بحال ہو جائے گی۔

## ناجائز مقدمہ سے بریت:

جو شخص کسی ناجائز مقدمے میں پھنس گیا ہو اور بے گناہ ہونے کے باوجود اس کو اس سے بریت کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں اس مقدمہ سے بریت کے لئے ذیل کا عمل اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

اس مقصد کے لئے نوچندی جمعرات کو بوقت تہجد اٹھ کر تازہ غسل کرے اور پاک صاف لباس پہن کر نماز کی نیت اس طریقے سے کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھے کہ میں نیت کرتا ہوں دو رکعت نماز نفل بہ نیت قضائے حاجت اور اس کا ثواب اصحاب کرام رضی اللہ عنہ اور اولیائے کرام رحمتہ اللہ علیہ کی بارگاہ میں پیش کرتا ہوں۔ پھر بقیہ نیت کے الفاظ ادا کر کے اللہ اکبر کہہ کر ہاتھ باندھے۔ پھر تسبیح، تعوذ اور بسم اللہ شریف پڑھے۔ پھر سورہ فاتحہ پڑھنے کے بعد سورہ یٰسٓ کو اس طریق سے شروع کرے کہ لفظ یٰسٓ (سات بار تکرار کرے) والقرآن الحکیم سے پہلی مبین تک پڑھنے کے بعد لفظ مبین کی تکرار ۱۲ مرتبہ کرے۔ پھر شروع سے سورہ یٰسٓ کو دوسری مبین تک پڑھے اور یہاں بھی لفظ مبین کی تکرار ۱۲ بار کرے۔ تیسری مرتبہ شروع سے تیسری مبین اور لفظ مبین کی تکرار ۱۲ بار کرے۔ اس طریق سے ہر بار شروع سے لے کر ہر مرتبہ کی مبین پر اسی طریق سے پڑھتا ہوا پہلی رکعت مکمل کرے اور اسی ترتیب و ترکیب سے دوسری رکعت کو بھی پڑھے۔ بعد سلام پھیرنے کے اللہ

تعالیٰ سے دعا مانگے۔ دعا سے پہلے درود مدنی ۱۲ مرتبہ پڑھ لے۔ "اے اللہ! میں پہلی رکعت کا ثواب تیرے توسل سے صحابہ رضی اللہ عنہ اور دوسری رکعت کا ثواب اولیائے عظام رحمتہ کی بارگاہ اقدس میں پیش کرتا ہوں۔ (اے اللہ اپنے ان برگزیدہ بندوں کے طفیل میری پریشانی کو جلد رفع فرمادے۔ بحقِ لَآاِلٰهَ اِلَّااللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔

تین جمعرات یہ عمل کرنے سے بفضل ایزدی ہر مشکل پردہ غیب سے حل ہوجاتی ہے اور مقدمے سے مکمل رہائی مل جاتی ہے۔

## ناراضگی والدین:

جس کسی کے والدین شدید ناراض ہوں یا ان میں سے ایک فرد سخت ناراض ہو اور ہر جتن کے باوصف راضی نہ ہوتے ہوں تو ایسے میں ذیل کا عمل کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے رات کو بارہ بجے اپنی چارپائی سے اس طرح اٹھے کہ کسی دوسرے کو خبر نہ ہو اور کسی ولی اللہ کے مزار پر جاکر نہایت توجہ اور یکسوئی کے ساتھ سورہ یٰسٓ ۵ مرتبہ پڑھ کر ماں باپ کی رہائش گاہ کی طرف منہ کر کے دم کری اور یہ دعا مانگے۔ اے اللہ! بوسیلہ سورہ یٰسٓ بحق محمد مصطفیٰ ﷺ میرے والدین کو مجھ سے راضی فرما اور میری خطاؤں کو معاف فرمادے۔ آئندہ میں ان کا دل نہیں دکھاؤں گا اور اپنے مقصد کے لئے گڑگڑا کر خوب دعا مانگے۔ یہ عمل سات دن تک مسلسل کرے۔ ہر روز دوران عمل ایک چھوٹی کنکری یا باجرہ کا دانہ اپنے پاس رکھے۔ سورہ یٰسٓ پڑھنے کے بعد اس پر بھی دم کرے۔ آخری روز ان کنکریوں یا باجرے کے دانوں کو کسی نہ کسی طرح ناراض والدین کی طرف پھینکے کہ اس کے سر سے اوپر دوسری طرف نکل جائیں۔ لیکن طریقہ یہ ہو کہ انہیں اس بات کا علم نہیں ہونا چاہئے۔ اس عمل کی بدولت اس کے والدین اس سے راضی ہوجائیں گے۔ راز دوسری شرط ہے۔

## ناف کا ٹلنا:

اگر کسی کو ناف ٹل جانے کی شکایت لاحق رہتی ہو تو ذیل کا عمل کارگر ہے۔



اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر آیت ذیل کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر پیٹ پر موم جامہ کر کے باندھ دیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے ناف کا ٹلنا بند ہوجائے گا اور ناف اپنی جگہ پر واپس آجائے گی۔ آیت یہ ہے۔

وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سے لَايُبْصِرُوْنَ (سورہ یٰسٓ، آیت ۹)

## نظر بد سے حفاظت:

نظر بد سے حفاظت کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و گلاب سے کسی بھی کاغذ پر سورہ یٰسٓ لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں پہنادیں۔ اس عمل کی بدولت نظر بد سے ہمیشہ کے لئے محفوظ ہوجائے گا۔

## نماز روزہ سے دوری:

اگر کوئی شخص نماز روزہ سے دور ہو اور گناہوں سے رغبت رکھتا ہو۔ اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر کاغذ پر سورہ یٰسٓ کو زعفران و گلاب سے لکھ کر کسی پانی والی بوتل میں ڈال دیں اور یہ پانی ایسے فرد کو دن میں ۴ مرتبہ استعمال کرائیں اور اللہ تعالیٰ سے دعا بھی مانگیں۔ اس عمل کی بدولت اس کا رجحان خود بخود نماز روزے کی پابندی اور گناہوں سے تائب ہونے کی طرف ہوجائے گا۔ تھوڑے دنوں میں ہی مقصود حاصل ہوگا۔

## وبائی امراض سے نجات:

اگر کسی جگہ کسی بیماری کے پھیلنے کا خطرہ ہو یا بیماری پھیل گئی ہو تو خود کو اس سے محفوظ رکھنے کے لئے اول و آخر تین بار درود مدنی پڑھے۔ درمیان میں سورہ یٰسٓ اس طرح پڑھے کہ جب سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ پر پہنچے تو اس آیت مبارک کو ۶۱ مرتبہ پڑھے اور پانی پر دم کرے۔ اس کے بعد سورہ ختم کرے اور پھر اللہ تعالیٰ سے وبا سے محفوظ رہنے کے لئے دعا مانگے۔

یہ پانی جس کو بھی تھوڑا سا پلا دیا جائے گا وہ اس بیماری سے محفوظ رہے گا۔

## وجع المفاصل (جوڑوں کا درد)

وجع المفاصل کے مریضوں کا عمل شافی ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و گلاب سے چینی کی پلیٹ پر سورہ یٰسٓ لکھ کر اس کا پانی پلانے سے ۱۵ روز کے اندر اندر اس عمل سے مکمل شفاء حاصل ہو جاتی ہے۔

## وسعت رزق:

رزق کی تنگی کے ہاتھوں پریشان حال لوگوں کے لئے مجرب عمل ہے۔

اس مقصد کے لئے ان کو چاہئے کہ وہ اپنا معمول روزان کا بنالیں کہ بعد از نماز عشاء اسی جگہ بیٹھ کر ۲ بار سورہ یٰسٓ اول و آخر درود مدنی ۴، ۴ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگا کریں۔ اس عمل کی بدولت ان کے رزق کی تنگی رفتہ رفتہ ختم ہو جائے گی اور جلد ہی وہ بے حساب رزق کمانے والوں میں شمار ہوں گے۔ یہ بات سمجھ میں نہیں آئے گی کہ بے گمان رزق کہاں سے آتا ہے۔

## ہارٹ اٹیک کا علاج:

اگر کسی کو ہارٹ اٹیک ہو چکا ہو اور آئندہ وہ اس حملے سے بچنا چاہتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے سفید چینی کی طشتری پر باوضو حالت میں ۵۴ مرتبہ آیت مبارکہ سَلٰمٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ اور اس کے اردگرد یٰسٓ شِفَاءُ فِی الْمَرَضِ الْقَلْبِ ۵ مرتبہ لکھ کر اس کے نیچے لکھے:

الٰہی شفا کنند بحق سورہ یاسین

اس کو پانی سے دھو کر اس پانی کو کسی بوتل میں جمع کرلیں اور اس پانی کو دن میں پانچ سے سات مرتبہ استعمال کریں اور اس آیت مبارکہ کو اول و آخر درود الصوفی ۱۰، ۱۰ مرتبہ



کے ساتھ پڑھ کر سینے پر پھونک بھی دیں۔ پینے والا پانی ۲۰ یوم روزانہ تازہ عمل کر کے بنائیں اور استعمال میں لائیں۔

## ہائی بلڈ پریشر:

ہائی بلڈ پریشر والے مریضوں کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ایک عدد لہسن کا جوا چھلا ہوا لے کر اس پر ایک مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھیں اور دم کر کے کھالیں۔ اس سے ہائی بلڈ پریشر سے مکمل نجات مل جائے گی۔

اس کے علاوہ بلڈ پریشر کو اعتدال میں رکھنے کے لئے سونف، اور دھنیہ کی گری ہم وزن لے کر اس پر سورہ یٰسٓ ایک بار پڑھ کر دم کرلیں اور روزانہ دن میں تین مرتبہ تھوڑی تھوڑی مقدار میں کھالیا کریں۔

لہسن والا عمل ۲۷ روز تک جاری رکھنا ضروری ہے تاکہ بلڈ پریشر سے ہمیشہ کے لئے چھٹکارا حاصل ہو جائے۔

## ہر جائز کام کے لئے:

ہر جائز کام کے لئے ذیل کا عمل نافع اور پرتاثیر ہے۔ اس مقصد کے لئے قبلہ رخ بیٹھ کر باوضو حالت میں سفید کاغذ پر سورہ یاسین معہ بسم اللہ شریف مشک و زعفران و گلاب سے انتہائی احتیاط کے ساتھ شرف مشتری میں زیر زبر اعراب کے ساتھ لکھیں اور پھر اس پر اول و آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ مرتبہ اور سورہ یٰسٓ ۴ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کو موم جامہ کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھیں۔

انشاء اللہ کوئی بھی مقصد کیوں نہ ہو وہ بفضل تعالیٰ پورا ہوگا۔

## ہر قسم کی برائی سے حفاظت:

اس مقصد کے لئے جو شخص روزانہ بعد نماز فجر اول و آخر درود مدنی ۶، ۶ مرتبہ اور ۴ مرتبہ سورہ یٰسٓ کا ورد رکھے گا وہ ہر قسم کی برائی زمانہ سے محفوظ و مامون رہے گا اور باطن کو

صفائی اور قلب کو روشنی اللہ تعالیٰ بخشے گا۔

## ہر مشکل سے نجات:

ہر مشکل سے نجات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے قمری مہینے کی تیرہویں، چودھویں اور پندرھویں کو بعد از نماز فجر ۱۰ مرتبہ سورہ الحمد شریف بمعہ بسم اللہ شریف اس طریقے سے پڑھے کہ بسم اللہ کی میم الحمد کی لام کے ساتھ ملا کر ملحمد پڑھا جائے اور اس کے بعد سورہ یاسین کو اکیس مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت ۵ تا ۱۰ ایوم میں مطلوبہ مشکل سے نجات مل جائے گی اور بفضلہ رحمت باری تعالیٰ سے مستفید ہوگا۔

## ہر مشکل کا حل:

خواہ کیسی ہی پریشانی اور مشکل کیوں نہ ہو، بفضل ایزدی اس اکسیری عمل سے وہ حل ہو جاتی ہے اور پریشانی سے نجات کلیہ مل جاتی ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء سورہ یٰسٓ معہ بسم اللہ شریف ۴ مرتبہ اس طریقے سے پڑھے کہ جب سورہ یٰسٓ کو لا یبصرون تک پڑھ لے تو ۴ مرتبہ یہ دعا مانگے۔

اَللّٰھُمَّ یَامَنْ نُوْرٍ فِیْ سِرِّہٖ فِیْ خَلْقِہٖ اَخْفِیْ عَنْ اَعْیُنِ النَّاظِرِیْنَ وَقُلُوْبُ الْحَاسِدِیْنَ وَالْبَاغِیْنَ کَمَا حَفِظْتَ الرُّوْحُ فِی الْجَسَدِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ پھر آگے سے شروع کر کے مِنَ الْمُکْرَمِیْنَ تک پڑھے۔ پھر ۶ مرتبہ اَللّٰھُمَّ اَکْرِمْنِیْ بِقَضَاءِ حَوَائِجِیْ پھر ۱۰ مرتبہ وَاَکْرِمْنِیْ بِطَاعَتِکَ اور اپنی حاجت بیان کرے۔ پھر آگے سے سورہ کو شروع کر کے اَلْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ تک پڑھے۔ پھر ۱۷ مرتبہ یَارَبِّ سَھِّلْ وَلَا تُعَسِّرْ عَلَیْنَا یَارَبِّ پڑھ کر آگے سے شروع کر کے مِثْلَھُمْ تک پڑھے۔ اس کے بعد ۱۰ مرتبہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ پڑھنے کے بعد سورہ کو آگے سے شروع کرے اور یَّخْلُقَ مِثْلَھُمْ تک پڑھ کر بَلٰی قَادِرٌ عَلٰی اِنْ تَفْعَلِیْ پڑھ کر اپنی حاجت بیان کرے۔ اس کے بعد ۱۶ مرتبہ لَوْلَیْسَ الَّذِیْ سے اِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ تک پڑھے۔ پھر ۴ مرتبہ یَاسَمِیْعُ یَاعَلِیْمُ یَاحَلِیْمُ یَاعَلِیُّ یَاعَظِیْمُ اسْمَعْ دُعَائِیْ بِحَفَائِضِ لُطْفِکَ آمین. آمین. آمین.

بعد نماز عشاء روزانہ یہ عمل ۱۰ دن تک جاری رکھیں۔ انشاء اللہ ہر قسم کی پریشانی کیسی ہی کیوں نہ ہو آسان ہو جائے گی اور بفضل ربی ہر جائز حاجت پوری ہو جائے گی۔

## ہر مشکل کا حل:

ہر مشکل کے حل کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز بعد از نماز عشاء سورہ یٰسٓ اس طریقے سے پڑھے کہ ہر مبین پر درود شریف مدنی ۱۵ مرتبہ پڑھیں۔ اس سے بڑی سے بڑی مشکل بہ آسانی حل ہو جاتی ہے۔

## ہلاکی دشمن:

جس کسی کا دشمن انتہائی ظالم اور شر پسند ہو اور شر پسندی اور ظلم وستم سے باز نہ آتا ہو اور اس کی وجہ سے ناطقہ بند ہو چکا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے ایک کوری مٹی کی اینٹ لے کر باوضو حالت میں دریا کے کنارے پر قبلہ رخ بیٹھے اور اس پر سورہ یاسین ۱۱ مرتبہ اس طریقے سے پڑھنا ہے کہ ہر بار سورہ یٰسٓ ختم کر کے کسی نوکیلی چیز سے اینٹ پر لکیر کھینچا جائے۔ اس طریقے سے ۱۱ لکیریں بنائے۔ لکیریں لگانے سے پہلے دشمن اور اس کی ماں کا نام اینٹ پر لکھ لے۔ عمل ختم ہونے کے بعد اس اینٹ کو دریا کے گہرے پانی میں پھینک دے۔ اس عمل سے دشمن کسی نہ کسی مصیبت میں گرفتار ہو کر ہلاک ہو جائے گا اور اس کے ظلم وستم اور شر سے نجات مل جائے گی۔

یادرہے کہ ناجائز عمل کرنے کی صورت میں خود مستوجب ہلاکت ہوگا۔

## ہمیشہ دولت قدم چومے:

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ دولت اس کے قدم چومے تو اس کے لئے ذیل کا عمل نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے سبز الائچی لے کر اس کے دانے نکال لے۔ ان دانوں پر کسی بھی مقررہ وقت کے لئے ۱۰ مرتبہ یٰسٓ وَالْقُرْآنِ الْحَکِیْمِ پڑھ کر دم کرے۔ ۱۰ یوم تک مسلسل یہ عمل ایک مقررہ وقت پر کرنے کے بعد ان دانوں کو کسی سفید کپڑے میں باندھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے۔ روزانہ ان پر انہی آیات کا ۱۰ مرتبہ پڑھ کر دم کرتا رہے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت دولت ہمیشہ اس کے قدم چومے گی۔

## یادداشت اور عقل وفہم کے لئے:

جس کسی کی یاداشت خراب ہوگئی ہو اور عقل وفہم میں بھی کمی آ گئی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کی لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر چینی کی پلیٹ پر زعفران وگلاب سے سورہ لکھیں اور اس پر ۷ بار سورہ یاسین پڑھ کر دم کریں اور اس کا پانی پلائیں۔ اگر بارش کا پانی ہو تو زیادہ مناسب ہے۔ اس پانی کو دو دو گھونٹ کر کے پیا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت بہت جلد یادداشت بحال ہو جائے گی اور عقل وفہم تیز ہو جائے گی۔

## یورین شوگر کے لئے:

جس کسی کو صرف پیشاب میں شوگر آتی ہو تو اس سے چھٹکارے کے لئے ذیل کا عمل کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے چند دانے سفید تل کے لے کر اس پر سورہ یٰسٓ باوضو حالت میں ۲ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کو صبح نہار منہ نگل لیا کریں۔ انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے اس مرض سے نجات کلی مل جائے گی تا حصول مکمل شفاء اس عمل کو جاری رکھیں۔